الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1439ھ 2018ء

## تیسرا پرچہ: صرف

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

### ﴿حصہ اوّل......میزان ومنشعب﴾

سوال نمبر 1: (الف) افعال متصرفہ کی اقسام کے نام لکھیں؟ نیز بتائیں کہ ماضی ومضارع کے کل کتنے اور کون کون سے صیغے ہوتے ہیں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) معروف اور مجہول میں سے ہر ایک کی تعریف اور مثال تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2: (الف) ماضی احتمالی اور مضارع معروف میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) مضارع میں لائے نہی لفظاً اور معنی کیا عمل کرتا ہے؟ ۱۰

سوال نمبر 3: (الف) مطرد اور شاذ کا معنی تحریر کریں؛ نیز بتائیں کہ ان میں سے ہر ایک کے کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ ۴+۱۱=۱۵

(ب) باب افتعال سے صرف صغیر تحریر کریں؟ ۱۰

### ﴿حصہ دوم......صرف بہتراں﴾

سوال نمبر 4: (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض لکھیں؟ نیز اسے علم نحو پر مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟ ۹+۶=۱۵

(ب) اسمائے مشتقہ کتنے اور کون کون سے ہیں؟ نیز بتائیں کہ فا، عین اور لام کو میزان کیوں قرار دیا گیا؟ ۶+۴=۱۰

سوال نمبر 5: (الف) نَصَرَ يَنْصُرُ سے مضارع منفی مجہول مؤکد بلن ناصبہ کی گردان مع معنی لکھیں؟ ۱۵

(ب) ضَارِبٌ، ضَارِبَاتٌ اور اَضْرَبُ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتراں کی روشنی میں تحریر کریں؟ ۱۰

H_M_Hasnain_Asadi

سوال نمبر 6: (الف) اِسْمَعْ اور عِدَۃٌ اصل میں کیا تھے اور ان میں کون کون سے قاعدے کس طرح جاری ہوئے؟ ۸+۸=۱۶

(ب) درج ذیل قانون کی مثالیں دے کر وضاحت کریں؟ ۹

ھر الف کہ حرکت ماقبل مخالف او باشد آنرا بموافق حرکت ماقبل بدل کنند وجوباً وقتیکہ آن کلمہ را تصغیر وترخیم بنانمی کنند

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت 2018ء

## تیسرا پرچہ: صرف

### ﴿حصہ اوّل......میزان ومنشعب﴾

سوال نمبر 1: (الف) افعال متصرفہ کی اقسام کے نام لکھیں؟ نیز بتائیں کہ ماضی ومضارع کے کل کتنے اور کون کون سے صیغے ہوتے ہیں؟

(ب) معروف اور مجہول میں سے ہر ایک کی تعریف اور مثال تحریر کریں؟

**جواب: (الف) افعال متصرفہ اور ان کی اقسام:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ کریں۔

**فعل ماضی اور مضارع کے کل صیغے:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(ب) فعل معروف اور فعل مجہول کی تعریف اور مثال:**

فعل معروف وہ ہے جس کے فاعل کا علم ہو یعنی فعل کی نسبت فاعل کی طرف ہو مثلاً ضَرَبَ، یَضْرِبُ۔
فعل مجہول وہ ہے جس کے فاعل کا علم نہ ہو یعنی فعل کی نسبت فاعل کی طرف نہ ہو بلکہ نائب فاعل کی طرف ہو مثلاً ضُرِبَ، یُضْرَبُ۔ یاد رہے فعل مجہول فعل متعدی کا ہوا کرتا ہے۔

سوال نمبر 2: (الف) ماضی احتمالی اور مضارع معروف میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم کریں؟

(ب) مضارع میں لائے نہی لفظاً اور معنی کیا عمل کرتا ہے؟

**جواب: (الف) ماضی احتمالی بنانے کا طریقہ:**

زمانہ ماضی میں ایسی چیز کے حصول کی توقع کرنا جس کے حصول کا وثوق نہ ہو۔ اسے ماضی احتمالی کہتے

H_M_Hasnain_Asadi

ہیں۔اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ ماضی مطلق کے شروع میں لفظ لَعَلَّ بڑھانے سے ماضی احتمالی بن جاتی ہے۔جیسے: لَعَلَّ ضَرَبَ زَيْدًا (شاید اس نے زید کو مارا ہوگا)

**مضارع معروف بنانے کا طریقہ:**

مضارع وہ فعل ہے جس میں کبھی موجودہ زمانہ پایا جائے اور کبھی آئندہ۔اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ ماضی مطلق کے شروع میں علامات مضارع یعنی حروف اتین (الف۔ت۔ی۔ن) کو اس طرح لگائیں گے کہ الف واحد متکلم،نون متکلم مع الغیر (تثنیہ وجمع متکلم) کے شروع میں تاء چھ صیغوں مذکر حاضر، واحد مؤنث اور تثنیہ مؤنث غائب کے آغاز میں جبکہ یاء تین صیغے غائب مذکر غائب اور ایک جمع مؤنث غائب کے شروع میں لگایا جاتا ہے۔پانچ صیغوں واحد مذکر غائب،واحد مؤنث غائب،واحد مذکر حاضر اور دو صیغے متکلم کے آخر میں پیش لگائی جاتی ہے۔تثنیہ مذکر غائب،تثنیہ مؤنث غائب،تثنیہ مذکر حاضر،تثنیہ مؤنث حاضر،جمع مذکر غائب،جمع مذکر حاضر اور واحد مؤنث حاضر کے آخر میں نون اعرابی لگایا جاتا ہے۔تثنیہ کے صیغوں میں نون اعرابی مکسور جبکہ جمع مذکر اور واحد مؤنث حاضر کے صیغوں میں نون مفتوح ہوتا ہے۔تاہم جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث حاضر کے صیغوں کے آخر میں نون کا اضافہ کیا جاتا ہے جو کہ مفتوح اور ضمیر کا ہوتا ہے۔

**(ب) فعل مضارع میں لائے نہی کا لفظی ومعنوی عمل:**

فعل مضارع میں لائے نہی کا لفظی عمل لَمْ جیسا ہے یعنی سات جگہوں سے نون اعرابی گرا دیتا ہے، پانچ صیغوں کے آخر میں جزم دیتا ہے اور دو صیغوں جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث حاضر میں کوئی عمل نہیں کرتا' کیونکہ یہ دونوں مبنی ہیں۔لغوی اعتبار سے لائے نہی عدم طلب پر دلالت کرتا ہے مثلاً لَا يَضْرِبْ (چاہیے کہ وہ نہ مارے)

سوال نمبر3:(الف) مطرد اور شاذ کا معنی تحریر کریں' نیز بتائیں کہ ان میں سے ہر ایک کے کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟

(ب) باب افتعال سے صرف صغیر تحریر کریں؟

**جواب:(الف) مطرد وشاذ کے معانی اور ان کے ابواب:**

جواب کے لیے حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(ب) باب افتعال سے صرف صغیر کی گردان:**

اِكْتَسَبَ يَكْتَسِبُ اِكْتِسَابًا فَهُوَ مُكْتَسِبٌ وَاُكْتُسِبَ يُكْتَسَبُ اِكْتِسَابًا فَذَاكَ مُكْتَسَبٌ لَمْ يَكْتَسِبْ لَمْ يُكْتَسَبْ لَا يَكْتَسِبُ لَا يُكْتَسَبُ لَنْ يَكْتَسِبَ لَنْ يُكْتَسَبَ الْأَمْرُ

H_M_Hasnain_Asadi

مِنْهُ اِكْتَسِبْ لِتُكْتَسَبْ لِيُكْتَسِبْ لِيُكْتَسَبْ والنھی عنہ لَا تَكْتَسِبْ لَا تُكْتَسَبْ لَا يَكْتَسِبْ لَا يُكْتَسَبْ اَلظَّرْفِ مِنْهُ مُكْتَسَبٌ مُكْتَسَبَانِ مُكْتَسَبُوْنَ مُكْتَسَبَةٌ مُكْتَسَبَتَانِ مُكْتَسَبَاتٌ .

## ﴿حصہ دوم......صرف بھتر ال﴾

سوال نمبر 4: (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض لکھیں۔ نیز اسے علم نحو پر مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟

(ب) اسمائے مشتقہ کتنے اور کون کون سے ہیں؟ نیز بتائیں کہ فا، عین اور لام کو میزان کیوں قرار دیا گیا؟

### جواب: (الف) علم صرف کی تعریف' موضوع اور غرض:

علم صرف وہ علم ہے جس میں ایک کلمہ سے دوسرے کلمات بنانے کا طریقہ بیان کیا جائے۔

موضوع: کلمہ صیغہ کے لحاظ سے۔

غرض وغایت: عربی کلام میں ذہن کو صیغہ کی غلطی سے بچانا۔

### علم صرف کو علم نحو پر مقدم کرنے کی وجہ:

جس طرح ماں کی فضیلت باپ سے زیادہ ہے اسی طرح علم صرف کی اہمیت علم نحو سے زیادہ ہے۔اس اہمیت کے پیش نظر علم صرف کو علم نحو پر مقدس کیا جاتا ہے۔علاوہ ازیں صیغہ کی غلطی سے بچنا اعرابی غلطی سے اجتناب کرنے سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔چنانچہ اس بارے میں مشہور مقولہ ہے: الصرف ام العلوم والنحو ابوھا (صرف تمام علوم کی ماں اور نحو اس کا باپ ہے)

### (ب) اسمائے مشتقات:

اسماء مشتقات چھ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) اسم فاعل، (۲) اسم مفعول، (۳) اسم ظرف، (۴) اسم آلہ، (۵) اسم تفضیل، (۶) صفت مشبہ۔

### فا، عین اور لام کو میزان قرار دینے کی وجہ:

فا، عین اور لام کو میزان قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ میزان کا معنیٰ ہے: ترازو۔ میزان کا مقصد کسی چیز کو کم یا زیادہ معلوم کرنا ہوتا ہے، ان حروف کو میزان قرار دینے کا مقصد بھی یہی ہے۔ جو حروف ان کی جگہ آئیں گے وہ اصل ہوں گے جیسے نَصَرَ بروزن فَعَلَ اور جو حروف ان کی جگہ نہ آئیں گے وہ زائد ہوں مثلاً ضَارِبٌ بروزن فَاعِلٌ میں الف زائد ہے۔

سوال نمبر 5: (الف) نَصَرَ يَنْصُرُ سے مضارع منفی مجہول مؤکد بلن ناصبہ کی گردان مع معنی لکھیں؟

H_M_Hasnain_Asadi

(ب) ضَارِبٌ، ضَارِبَاتٌ اور اَضْرَبُ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتر ال کی روشنی میں تحریر کریں؟

جواب: (الف) نَصَرَ یَنْصُرُ سے مضارع مجہول نفی تاکید بلن کی مع معنیٰ گردان:

| گردان | معانی |
|---|---|
| لَنْ یُّنْصَرَ | ہرگز نہیں مدد کیا جائے گا وہ ایک مرد |
| لَنْ یُّنْصَرَا | ہرگز نہیں مدد کیے جائیں گے وہ دو مرد |
| لَنْ یُّنْصَرُوْا | ہرگز نہیں مدد کیے جائیں گے وہ سب مرد |
| لَنْ تُنْصَرَ | ہرگز نہیں مدد کی جائے گی وہ ایک عورت |
| لَنْ تُنْصَرَا | ہرگز نہیں مدد کی جائیں گی وہ دو عورتیں |
| لَنْ یُّنْصَرْنَ | ہرگز نہیں مدد کی جائیں گی وہ سب عورتیں |
| لَنْ تُنْصَرَ | ہرگز نہیں مدد کیا جائے گا تو ایک مرد |
| لَنْ تُنْصَرَا | ہرگز نہیں مدد کیے جاؤ گے تم دو مرد |
| لَنْ تُنْصَرُوْا | ہرگز نہیں مدد کیے جاؤ گے تو سب مرد |
| لَنْ تُنْصَرِیْ | ہرگز نہیں مدد کی جائے گی تو ایک عورت |
| لَنْ تُنْصَرَا | ہرگز نہیں مدد کی جاؤ گی تم دو عورتیں |
| لَنْ تُنْصَرْنَ | ہرگز نہیں مدد کی جاؤ گی تم سب عورتیں |
| لَنْ اُنْصَرَ | ہرگز نہیں مدد کیا جاؤں گا میں ایک مرد یا عورت |
| لَنْ نُّنْصَرَ | ہرگز نہیں مدد کیے جائیں گے ہم دو مرد یا دو عورتیں، سب مرد یا سب عورتیں |

(ب) الفاظ مذکورہ کی بنائیں:

(۱) ضَارِبٌ: یہ فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب یَضْرِبُ سے بناتے ہیں، علامت مضارع کو حذف کیا، فاکلمہ کو فتح دیا، اس کے بعد الف علامت اسم فاعل لائے، عین کلمہ کو اپنے حال پر چھوڑا اور آخر میں تنوین تمکن لائے جو علامت اسم ہے تو ضَارِبٌ ہو گیا۔

(۲) ضَارِبَاتٌ: کو ضَارِبَةٌ سے بناتے ہیں، وہ اس طرح کہ الف وتاء علامت جمع مؤنث آخر میں لائے، اعراب تاء پر جاری کیا، اس لیے کہ وسط کلمہ پر اعراب جاری کرنا درست نہیں ہے کیونکہ محل اعراب کلمہ کا آخری حرف ہوتا ہے اور تاء وحدت کی گرادی تاکہ دو علامات ایک کلمہ میں جمع نہ ہوں تو ضَارِبَاتٌ ہو گیا۔

H_M_Hasnain_Asadi

(۳) اَضْرَبُ: اسے یَضْرِبُ سے بناتے ہیں، یاء علامت مضارع کو حذف کر کے اس کی جگہ ہمزہ مفتوحہ علامت اسم تفضیل لائے، عین کلمہ کو فتح دیا، منع صرف ہونے کی وجہ سے تنوین تمکن کو مقدر کیا تو اَضْرَبُ ہوگیا۔

سوال نمبر 6: (الف) اِسَّمَعَ اور عِدَةٌ اصل میں کیا تھے اور ان میں کون کون سے قاعدے کس طرح جاری ہوئے؟

(ب) درج ذیل قانون کی مثالیں دے کر وضاحت کریں؟

هر الف که حرکت ماقبل مخالف او باشد آنرا بموافق حرکت ماقبل بدل کنند وجوباً وقتیکه آں کلمه را تصغیر وترخیم بنانمی کنند

## جواب: (الف) مذکورہ الفاظ میں جاری ہونے والے قواعد:

(۱) اِسَّمَعَ: یہ صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی معروف از باب افتعال ہے، اس میں جاری ہونے والا قاعدہ یہ ہے: سین، شین ہے کزہک انہاں تھیں واقع ہووے مقابلہ فاء کلمے دے وچہ باب افتعال دے، تاء افتعال دی نوں جنس فاء کلمے دی کریندے ہیں جوازاً، اس تھیں پچھے جنس نوں وچہ جنس دے ادغام کریندے ہیں وجوباً۔ اس قانون کو جاری کرنے کی وجہ سے اِسْتَمَعَ سے اِسَّمَعَ ہوگیا۔

(۲) عِدَةٌ: اصل میں وَعْدٌ تھا، واؤ کی حرکت نقل کر کے عین کلمہ کو دی، واؤ کو حذف کیا اور اس کے عوض تاء آخر میں لائے تو عِدَةٌ ہوگیا۔ اس مثال میں یہ قانون جاری ہوا ہے: ہر مصدر مثال واوی فِعْلٌ کے وزن پر ہو، فعل مضارع میں بھی وہ واؤ حذف ہوئی ہو، تو حرکت اس واؤ کی نقل کر کے مابعد کو دیتے ہیں اور بدلے اس کے تاء اس کے آخر میں لاتے ہیں وجوباً۔

## (ب) قانون کی مثال سے وضاحت:

ہر الف جو حرکت ماقبل اس کے مخالف اس کے ہو تو اسے ماقبل کی حرکت کے مطابق حرف علت سے بدلنا واجب ہے مثلاً ضَارِبٌ سے ضُوَيْرِبٌ، مِضْرَابٌ سے مَضَارِيْبُ۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النھائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اھل السنۃ) پاکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ العامۃ (میٹرک۔سال اوّل)

# (برائے طلباء) الموافق سنۃ 1439ھ 2018ء

## چوتھا پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے　　　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: آخری دونوں سوال لازمی ہیں باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل......نحو میر﴾

سوال نمبر 1: (الف) معرب اور بنی میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور بتائیں کہ مبنی الاصل کتنی اور کون کون سی چیزیں ہیں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) اسمائے اشارات کون کون سے ہیں؟ سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 2: (الف) اسم معرفہ کی تعریف کریں اور اس کی اقسام مع امثلہ تحریر کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) اسم مقصور اور اسم منقوص میں سے ہر ایک کا اعراب بیان کریں اور مثالیں بھی دیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: بدانکه ان بعد از شش حروف مقدر باشد و فعل مضارع را بنصب کند

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ وہ کون سے حروف ہیں جن کے بعد اَنْ مقدر ہوتا ہے؟ مثالیں ضرور دیں۔ ۵+۱۰=۱۵

(ب) فعل متعدی کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ مثالیں دے کر وضاحت کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: (الف) جملہ خبریہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ مع تعریفات و امثلہ سپرد قلم کریں۔ ۱۰

(ب) مرکب بنائی اور مرکب منع صرف میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور مثال دے کر وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

### ﴿حصہ دوم......نظم مائۃ عامل﴾

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی تین اجزاء کا جواب دیں۔

(الف) ناظم رحمہ اللہ نے حروف جارہ کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ اشعار کی صورت میں بیان کریں؟

H_M_Hasnain _Asadi

(ب) افعال ناقصہ کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح وتوضیح کریں؟ ۱۰

(ج) حروف ناصبہ وجازمہ کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں؟ ۱۰

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہوجائے؟ ۱۰

اولیں لفظ عشر باشد مرکب بااحد      ہمچنیں تا تسع تسعین بر شمر ایں حکم را

بازثانی کَمْ چو استفہام باشد نے خبر      ثالث ایشاں کَأَيِّنْ رابع ایشاں کَذَا

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت 2018ء

## چوتھا پرچہ: نحو

### ﴿حصہ اوّل......نحو میر﴾

سوال نمبر 1: (الف) معرب اور مبنی میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور بتائیں کہ مبنی الاصل کتنی اور کون کون سی چیزیں ہیں؟

(ب) اسمائے اشارات کون کون سے ہیں؟ سپردقلم کریں۔

**جواب: (الف) معرب اور مبنی کی تعریف اور مبنی الاصل کی تعداد:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(ب) اسمائے اشارات:**

اسم اشارہ وہ ہے جس کے ساتھ محسوس مبصر چیز کی طرف اشارہ کیا جائے، اور وہ درج ذیل ہیں:

ذَا، ذَانِ، ذَيْنِ، تَا، تِيْ، تِهْ، تِهٖ، ذِهْ، ذِهٖ، تَانِ، تَيْنِ، أُوْلَاءِ، أُوْلٰى۔

سوال نمبر 2: (الف) اسم معرفہ کی تعریف کریں اور اس کی اقسام مع امثلہ تحریر کریں؟

(ب) اسم مقصور اور اسم منقوص میں سے ہر ایک کا اعراب بیان کریں اور مثالیں بھی دیں؟

**جواب: (الف) اسم معرفہ کی تعریف اور اس کی اقسام:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(ب) (۱) اسم مقصورہ کا اعراب اور مثال:**

اسم مقصورہ وہ اسم ہے جس کے آخر میں الف مقصورہ ہو مثلاً مُوسٰی، اس کے تینوں اعراب تقدیری

H_M_Hasnain_Asadi

ہوتے ہیں جیسے جَاءَ نِیْ مُوْسٰی، رَأَیْتُ مُوْسٰی، مَرَرْتُ بِمُوْسٰی۔

## (۲) اسم منقوص کا اعراب اور مثال

اسم منقوص وہ ہے جس کے آخر میں یاء اور اس کا ماقبل مکسور ہو مثلاً اَلْقَاضِیْ۔ اس کا اعراب رفع ضمہ تقدیری کے ساتھ، نصب فتح لفظی کے ساتھ اور جر کسرہ تقدیری کے ساتھ آتا ہے جیسے جَاءَ نِیْ الْقَاضِیْ، رَأَیْتُ الْقَاضِیَ، مَرَرْتُ بِالْقَاضِیْ۔

**سوال نمبر 3:** بدانکہ اَنْ بعد از شش حروف مقدر باشد و فعل مضارع را بنصب کند

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ وہ کون سے حروف ہیں جن کے بعد اَنْ مقدر ہوتا ہے؟ مثالیں ضرور دیں۔

(ب) فعل متعدی کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ مثالیں دے کر وضاحت کریں؟

**جواب:** (الف) ترجمہ عبارت: معلوم ہونا چاہیے کہ ان (ناصبہ) چھ (۶) حروف کے بعد پوشیدہ ہوتا ہے، جو فعل مضارع کو نصب دیتا ہے۔

### چھ حروف جن کے بعد اَنْ مقدر ہوتا ہے اور ان کی مثالیں:

چھ حروف کے بعد اَنْ مقدر ہوتا ہے جو فعل مضارع کو نصب دیتا ہے، وہ حروف اور ان کی مثالیں درج ذیل ہیں:

(۱) حَتّٰی کے بعد جیسے مَرَرْتُ حَتّٰی اَدْخُلَ الْبَلَدَ (میں چلتا رہا حتیٰ کہ شہر میں داخل ہو گیا)

(۲) لام جحد کے بعد جیسے مَا کَانَ اللّٰہُ لِیُعَذِّبَھُمْ وَاَنْتَ فِیْھِمْ (اے محبوب!) اللہ کی یہ شان نہیں ہے کہ وہ انہیں عذاب میں مبتلا کرے جبکہ آپ ان میں تشریف فرما ہوں)

(۳) واؤ بمعنی اِلٰی اَنْ یا اِلَّا اَنْ کے بعد جیسے لَاَلْزِمَنَّكَ اَوْ تُعْطِیَنِیْ حَقِّیْ (میں تمہارا التزام (تعاقب) کروں گا حتیٰ کہ تم میرا حق مجھے لوٹا دو)

(۴) واؤ صرف کے بعد جیسے لَاتَاْکُلِ السَّمَكَ وَتَشْرِبَ اللَّبَنَ (مچھلی کھانے کے بعد دودھ نہ پیئں)

(۵) لام کَیْ کے بعد جیسے اَسْلَمْتُ کَیْ اَدْخُلَ الْجَنَّۃَ (میں مسلمان ہوا تا کہ جنت میں داخل ہو جاؤں)

(۶) اس فا کے بعد جو چھ چیزوں کے جواب میں واقع ہو: (i) امر، (ii) نہی، (iii) نفی، (iv) استفہام، (v) تمنی، (vi) عرض۔

### (ب) فعل متعدی اور اس کی اقسام:

فعل متعدی وہ ہے جسے فاعل کے ساتھ مفعول کی بھی ضرورت ہو اور اس کی چار اقسام ہیں:

(۱) فعل ایک مفعول کی طرف متعدی ہو جیسے: ضَرَبَ زَيْدٌ عَمْرًوا (زید نے عمرو کو مارا)

(۲) فعل دو مفعول کی طرف متعدی جبکہ ایک پر اکتفاء درست ہو جیسے اَعْطَيْتُ زَيْدًا دِرْهَمًا (میں نے زید کو درہم دیا) یہاں اَعْطَيْتُ زَيْدًا یا اَعْطَيْتُ دِرْهَمًا کہنا بھی درست ہے۔

(۳) فعل دو مفعول کی طرف متعدی ہو مگر ایک مفعول پر اقتصار درست نہ ہو۔ یہ افعال قلوب میں ہوتا ہے اور افعال قلوب یہ ہیں:

(۱) عَلِمْتُ، (۲) ظَنَنْتُ، (۳) حَسِبْتُ، (۴) خِلْتُ، (۵) زَعَمْتُ، (۶) رَأَيْتُ، (۷) وَجَدْتُ جیسے ظَنَنْتُ زَيْدًا عَالِمًا (میں نے زید کو عالم گمان کیا)

(۴) فعل تین مفعول کی طرف متعدی ہو، یہ سات افعال میں ہوتا ہے جو یہ ہیں:

(i) اَعْلَمَ، (ii) اَرٰی، (iii) اَنْبَأَ، (iv) اَخْبَرَ، (v) خَبَّرَ، (vi) نَبَّأَ، (vii) حَدَّثَ۔ مثال جیسے اَعْلَمَ اللهُ زَيْدًا عَمْرًوا فَاضِلًا (اللہ کے علم میں ہے کہ زید اور عمرو فاضل ہیں)

سوال نمبر 4: (الف) جملہ خبریہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ مع تعریفات وامثلہ سپرد قلم کریں۔

(ب) مرکب بنائی اور مرکب منع صرف میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور مثال دے کر وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) جملہ خبریہ اور اس کی اقسام:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

## (ب) مرکب بنائی:

وہ ہے کہ دو اسموں کو ایک کیا جائے اور دونوں کے درمیان کوئی حرف پوشیدہ ہو اور اس کے دونوں اجزاء مبنی بر فتح ہوتے ہیں مثلاً اَحَدَ عَشَرَ۔ اصل میں اَحَدٌ وَّ عَشَرٌ تھا، دونوں جزوں کو ایک کیا، واؤ کو مقدر کیا اور دونوں کو مبنی بر فتح کیا تو اَحَدَ عَشَرَ ہو گیا۔ یاد رہے مرکب بنائی اَحَدَ عَشَرَ سے لے کر تِسْعَةَ عَشَرَ تک اعداد ہیں۔

## مرکب منع صرف:

وہ ہے کہ دو اسموں کو ایک کیا جائے مگر دونوں کے درمیان کوئی حرف پوشیدہ نہ ہو، اس کی پہلی جز مبنی اور دوسری معرب ہوتی ہے مثلاً بَعْلَبَكّ اصل میں بَعْلٌ اور بَكٌّ تھے، دونوں بتوں کے نام تھے پھر ملا کر ایک شہر کا نام رکھ دیا گیا۔ منع صرف وہ ہے جس میں اسباب غیر منصرف میں سے ایک ہو جو دو کے قائمقام ہو یا دو پائے جائیں۔

H_M_Hasnain_Asadi

## ﴿حصہ دوم......نظم مائۃ عامل﴾

سوال نمبر 5: درج ذیل اجزاء کا جواب دیں؟

(الف) ناظم نے حروف جارہ کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ اشعار کی صورت میں بیان کریں؟

(ب) افعال ناقصہ کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح و توضیح کریں؟

(ج) حروف ناصبہ و جازمہ کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں؟

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہو جائے؟

اولیں لفظ عشر باشد مرکب باا حد　　　ہمچنیں تا تسع تسعین بر شمر ایں حکم را

باز ثانی کَمْ چو استفہام باشد نے خبر　　　ثالث ایشاں کَأَیِّنْ رابع ایشاں کَذَا

جواب: (الف) حروف جارہ کی تعریف و تعداد:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

(ب) افعال ناقصہ سے متعلق اشعار اور ان کی تشریح:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء اور 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

(ج) حروف ناصبہ و جازمہ کی تعداد:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

(د) اسم نکرہ کو نصب دینے والے الفاظ:

ان اشعار میں اسم نکرہ کو نصب دینے والے الفاظ بیان کیے ہیں جو تعداد میں چار ہیں اور وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) اَحَدَ عَشَرَ تا تِسْعَ عَشَرَ، (۲) کَمْ برائے استفہام، (۳) کَأَیِّنْ، (۴) کَذَا۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1439ھ 2018ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے پانچ جملوں کا ترجمہ کریں؟ ۵×۳=۱۵

(i) هذا مقعدی، (ii) الكعبة قبلتي وقبلتك، (iii) هذه ساعة، (iv) الساعة فوق الكتاب، (v) السماء فوق رأسي، (vi) هل الفيل حيوان كبير، (vii) هل الطفلة قريبة من النار، (viii) عنده علم الساعة

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک جزء کا ترجمہ کریں؟ ۱۰

(i) صديقي يمشي في الحديقة، في الحديقة اشجار كبيرة ومقاعد نظيفة وأزهار جميلة و وردة بديعة، صديقي يقطف وردة ويشم الوردة ويقول رائحة الوردة طيبة جدًا، صديقي يرى في الحديقة حصانا، صديقي يركب الحصان ويطوف في الحديقة ساعة، ثم ينزل عن الحصان ويرجع الى غرفته، هذه اختي فوزية هذا كتابها وهذا كتابي .

(ii) اقعد مع صديقي تحت الاشجار زمنا قصيرا نتكلم عن الدراسة والمدرسة ثم امديدى الى صديقي و يمديده الى أصافحه ويصافحني، وأحييه ويحييني واقول له نلتقي في المدرسة عذراء تقول أنا اذهب مع اختي الى الحديقة نمشي في الحديقة، في الحديقة أثمار ناضجة أمديدي الى ثمرة ناضجة واقطفها أضع الثمرة في فمي واكلها .

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل میں سے کسی تین جملوں کی عربی بنائیں؟ ۳×۵=۱۵

(i) یہ میری زبان ہے۔

(ii) تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔

(iii) یہ ایک عورت ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

(iv) یہ میرے دوست کی کتاب ہے۔

(v) کیا قلم میری جیب میں ہے؟

(ب) درج ذیل میں سے کوئی پانچ خالی جگہیں پُر کریں۔ ۲x۵=۱۰

(i) صديقي...... الباب، (ii) الكتاب...... الكرسي، (iii) المسطرة...... المنضدة، (iv) القلم ...... الجيب، (v) انت...... من السبورة، (vi) انا قريب ...... الباب جدا، (vii) كم كتابا...... المكتبة، (viii) زهير و سلمان...... صغيران

سوال نمبر 3: (الف) درج ذیل میں سے کسی تین الفاظ کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟ ۳x۵=۱۵

(i) يد، (ii) الكتاب، (iii) الغرفة، (iv) الارض، (v) فيل

(ب) درج ذیل میں سے کسی پانچ الفاظ کے معانی تحریر کریں؟ ۲x۵=۱۰

(i) جدار، (ii) انف، (iii) عين، (iv) معتدل، (v) الحمامة، (vi) الثور، (vii) العصفور، (viii) الوسادة

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل میں سے کسی تین سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟ ۱۵=۵x۳

(i) من نبيك؟ (ii) مادينك؟ (iii) اين صديقك؟ (iv) هل القلم في المحفظة؟ (v) هل عندك قلم؟

(ب) کوئی سے پانچ جانوروں اور پرندوں کے عربی میں نام تحریر کریں جن کا ذکر اس پرچہ میں نہ ہو؟ ۱۰=۲x۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت 2018ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل جملوں کا ترجمہ کریں؟

(i) هذا مقعدی، (ii) الكعبة قبلتي وقبلتك، (iii) هذه ساعة، (iv) الساعة فوق الكتاب، (v) السماء فوق رأسي، (vi) هل الفيل حيوان كبير، (vii) هل الطفلة قريبة من النار، (viii) عنده علم الساعة

(ب) درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(i) صدقي يمشي في الحديقة، في الحديقة اشجار كبيرة ومقاعد نظيفة وأزهار

H_M_Hasnain_Asadi

جميلة و وردة بديعة، صديقي يقطف وردة ويشم الوردة ويقول رائحة الوردة طيبة جدًا، صديقي يرى في الحديقة حصانا، صديقي يركب الحصان ويطوف في الحديقة ساعة، ثم ينزل عن الحصان ويرجع الى غرفته، هذه اختي فوزية هذا كتابها وهذا كتابي .

(ii) اقعد مع صديقي تحت الاشجار زمنا قصيرا نتكلم عن الدراسة والمدرسة ثم امديدي الى صديقي و يمديده الى أصافحه ويصافحني، وأحييه ويحييني واقول له نلتقي في المدرسة عذراء تقول أنا اذهب مع اختي الى الحديقة نمشي في الحديقة، في الحديقة أثمار ناضجة أمديدي الى ثمرة ناضجة واقطفها أضع الثمرة في فمي واكلها .

جواب: (الف) عربی جملوں کا اردو میں ترجمہ:

(i) یہ میرا بینچ ہے۔ (ii) کعبہ میرا اور تیرا قبلہ ہے۔ (iii) یہ گھڑی ہے۔ (iv) گھڑی کتاب پر ہے۔ (v) آسمان میرے سر پر ہے۔ (vi) کیا ہاتھی بڑا جانور ہے؟ (vii) کیا بچی آگ کے قریب ہے؟ (viii) اس کے پاس قیامت کا علم ہے۔

(ب) (i) ترجمہ عبارت: میرا دوست باغ میں چلتا ہے، باغ میں بڑے بڑے درخت ہیں، صاف ستھرے بینچ ہیں، خوبصورت کلیاں اور پھول ہیں۔ میرا دوست پھول توڑتا ہے اور اسے سونگھتا ہے، وہ کہتا ہے کہ پھول کی خوشبو بہت نفیس ہے۔ میرا دوست باغ میں ایک گھوڑا دیکھتا ہے، وہ گھوڑے پر سوار ہوتا ہے اور کچھ دیر باغ میں سیر کرتا ہے، پھر وہ گھوڑے سے اتر کر اپنے کمرہ کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ یہ میری بہن فوزیہ ہے، یہ اس کی کتاب ہے اور یہ میری کتاب ہے۔

(ii) میں اپنے دوست کے ساتھ مختصر وقت کے لیے درختوں کے نیچے بیٹھتا ہوں، ہم اپنی تعلیم اور سکول کے بارے میں باتیں کرتے ہیں، پھر میں اپنا ہاتھ اپنے دوست کی طرف بڑھاتا ہوں اور وہ میری طرف اپنا ہاتھ بڑھاتا ہے، میں اس سے اور وہ مجھ سے مصافحہ کرتا ہے، میں اُسے سلام کہتا ہوں اور وہ مجھے سلام کہتا ہے، میں اسے کہتا ہوں کہ اب ہماری سکول میں ملاقات ہوگی۔ عذراء کہتی ہے میں اپنی بہن کے ساتھ باغ میں جاتی ہوں، ہم باغ میں چلتے ہیں۔ باغ میں بہت سے پھل لٹک رہے ہیں، میں اپنا ہاتھ لٹکتے ہوئے پھل کی طرف دراز کرتا ہوں، اسے توڑ کر اپنے منہ میں رکھتا ہوں اور اسے کھاتا ہوں۔

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں۔

(i) یہ میری زبان ہے۔

(ii) تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔

H_M_Hasnain_Asadi

(iii) یہ ایک عورت ہے۔

(iv) یہ میرے دوست کی کتاب ہے۔

(v) کیا قلم میری جیب میں ہے؟

(ب) درج ذیل جگہیں پر کریں؟

(i) صديقي...... الباب، (ii) الكتاب...... الكرسي، (iii) المسطرة...... المنضدة، (iv) القلم ...... الجيب، (v) انت...... من السبورة، (vi) انا قريب ...... الباب جدا، (vii) كم كتابا...... المكتبة، (viii) زهير و سلمان......صغيران

**جواب: (الف) اردو جملوں کا عربی میں ترجمہ:**

(i) هذا لسانی، (ii) الحمد لله، (iii) هذه امرأة، (iv) هذا كتاب صديقی، (v) هل القلم فی جيبی؟

**(ب) خالی جگہ پر کرنا:**

(i) صديقی قريب الباب، (ii) الكتاب فوق الكرسی، (iii) المسطرة فوق المنضدة، (iv) القلم فی الجيب، (v) انت قريب من السبورة، (vi) انا قريب من الباب جدا، (vii) كم كتابا فی المكتبة، (viii) زهير و سلمان كلاهما صغيران

سوال نمبر 3: (الف) درج ذیل الفاظ کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟

(i) يد، (ii) الكتاب، (iii) الغرفة، (iv) الارض، (v) فيل

(ب) درج ذیل الفاظ کے معانی تحریر کریں؟

(i) جدار، (ii) انف، (iii) عين، (iv) معتدل، (v) الحمامة، (vi) الثور، (vii) العصفور، (viii) الوسادة

**جواب: (الف) الفاظ کا جملوں میں استعمال:**

(i) هذا يدی، (ii) هذا الكتاب، (iii) لی غرفة نظيفة، (iv) معنی الباكستان الارض الطاهرة، (v) الفيل حيوان كبير

**(ب) الفاظ کے معانی:**

(i) دیوار، (ii) ناک، (iii) آنکھ، (iv) میانہ روی، (v) کبوتر، (vi) بیل، (vii) چڑیا، (viii) تکیہ

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟

(i) من نبيك؟ (ii) ما دينك؟ (iii) اين صديقك؟ (iv) هل القلم فی المحفظة؟

H_M_Hasnain_Asadi

(v)هل عندك قلم؟

(ب) کوئی سے پانچ جانوروں اور پرندوں کے عربی میں نام تحریر کریں جن کا ذکر اس پرچہ میں نہ ہو؟

**جواب: (الف) جملوں کے عربی میں جواب**

(i)محمد صلى الله عليه وسلم نبيي، (ii)ديني الاسلام، (iii)صديقي في الغرفة، (iv)لا، بل في الجيب، (v)نعم، عندي قلم۔

**(ب) جانوروں اور پرندوں کے عربی میں نام:**

(۱)جمل، (۲)فأر، (۳)هرة، (۴)حصان، (۵)ارنب، (۶)ذئب، (۷)زاغ، (۸)هدهد، (۹)نغير۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

## (برائے طلباء) الموافق سنة 1439ھ 2018ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

سوال نمبر 1 اور سوال نمبر 5 لازمی ہیں باقی دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل......سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہ پر کریں؟ ۲×۵=۱۰

(i) جابر بن حیان......کہلاتا ہے۔

(ii) زندگی کی ابتداء......سے ہوئی۔

(iii) مسلمان سائنسدان......کو کیمیا کا بانی تصور کیا جاتا ہے۔

(iv) بیکٹیریا کو دیکھنے کے لیے......استعمال ہوتی ہے۔

(v) خسرے کے انجکشن بچے کو......سال کی عمر میں دیے جاتے ہیں۔

(ب) درج ذیل میں سے صحیح اور غلط کی وضاحت کریں؟ ۲×۵=۱۰

(i) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔

(ii) کتاب المناظر البیرونی کی کتاب ہے۔

(iii) جانوروں اور پودوں کی زندگی میں بہت سے امور مشترک ہیں۔

(iv) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔

(v) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔

سوال نمبر 2: سائنس کی ترقی کے لیے کام کرنے والے دو مسلمان سائنسدانوں کے نام اور اہم کارنامے تحریر کریں؟ ۴+۱۱=۱۵

سوال نمبر 3: بائیولوجی کی تعریف کریں نیز وضاحت کریں کہ یہ سائنس کی ایک شاخ ہے؟ ۷+۸=۱۵

سوال نمبر 4: ملیریا سے بچاؤ کے مختلف طریقے بتائیں؟ ۱۵

### ﴿حصہ دوم......مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں؟ ۲×۵=۱۰

H_M_Hasnain_Asadi

(i) 1937ء سے......تک برصغیر میں کانگریسی وزارتیں قائم رہیں۔

(ii) اسلامی نظریہ حیات میں اقتدار اعلیٰ......کے پاس ہے۔

(iii) امام احمد رضا نے تقریباً......علوم وفنون پر سینکڑوں کتب تصنیف کیں۔

(iv) 1934ء میں......نے مسلم لیگ کی باگ ڈور سنبھالی۔

(v) سن......میں چوہدری رحمت نے ایک علیحدہ اسلامی مملکت کی تائید کی۔

(ب) مختصر جواب دیں؟ ۲×۵=۱۰

(i) وہ کون سا حکمران تھا جس کی فتوحات نے برصغیر میں اشاعت اسلام کی راہ ہموار کی؟

(ii) برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس حکمران نے کس سن میں رکھی؟

(iii) دو قومی نظریے کا کیا مطلب ہے؟

(iv) نہرو رپورٹ کس سن میں شائع ہوئی؟

(v) آل انڈیا مسلم لیگ کی تشکیل کس سن میں ہوئی؟

سوال نمبر 6: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟ ۱۵

سوال نمبر 7: تقسیم ہند کے سلسلے میں جناب عبدالقدیر کی تجاویز گاندھی کو پیش کی گئیں ان تجاویز کی وضاحت کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 8: 1945ء کے عام انتخابات میں مسلم لیگ کی کامیابی کی تفصیل بتائیں؟ ۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت 2018ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان

### ﴿حصہ اوّل......سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہ پر کریں؟

(i) جابر بن حیان......کہلاتا ہے۔

(ii) زندگی کی ابتداء......سے ہوئی۔

(iii) مسلمان سائنسدان......کو کیمیا کا بانی تصور کیا جاتا ہے۔

(iv) بیکٹیریا کو دیکھنے کے لیے......استعمال ہوتی ہے۔

(v) خسرے کے انجیکشن بچے کو......سال کی عمر میں دیے جاتے ہیں۔

H_M_Hasnain_Asadi

جواب: (الف) (i) علم کیمیا کا بانی، (ii) سائنس، (iii) جابر بن حیان، (iv) خوردبین، (v) ایک

(ب) درج ذیل میں سے صحیح اور غلط کی وضاحت کریں؟

(i) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔

(ii) کتاب المناظر البیرونی کی کتاب ہے۔

(iii) جانوروں اور پودوں کی زندگی میں بہت سے امور مشترک ہیں۔

(iv) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔

(v) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔

جواب: (i) غلط، (ii) غلط، (iii) صحیح، (iv) غلط، (v) صحیح

سوال نمبر 2: سائنس کی ترقی کے لیے کام کرنے والے دو مسلمان سائنسدانوں کے نام اور اہم کارنامے تحریر کریں؟

جواب: 1- جابر بن حیان، 2- بوعلی سینا

## 1- جابر بن حیان:

جابر بن حیان کو علم کیمیا کا بانی کہا جاتا ہے۔ جابر بن حیان نے کچ دھاتوں کو پگھلا کر صاف کرنے، فولاد تیار کرنے، چمڑا بنانے، کپڑا رنگنے، لوہے کو زنگ سے بچانے کے طریقے معلوم کیے۔ سلفیورک ایسڈ، نائٹرک ایسڈ اور ہائیڈروکلورک ایسڈ پہلی دفعہ جابر بن حیان نے ہی تیار کیے تھے۔ جابر بن حیان ان کے علاوہ بھی کئی مرکبات کے موجد تھے۔ جابر بن حیان پہلے کیمیادان تھے جن کی باقاعدہ ایک تجربہ گاہ تھی۔ وہ کسری کشید کے بارے میں بھی جانتے تھے۔ جابر بن حیان نے کیمیا گری اور اس کے ملتے جلتے موضوعات پر عربی میں بہت سی کتابیں لکھیں جن میں "الکتاب" اور "الخالص" مشہور کتابیں ہیں۔ ان کی کتاب "الکیمیا" کا لاطینی ترجمہ ایک انگریز رابرٹ آف چیسٹر نے 1144 میں کیا۔ 1892 میں مسٹر آوہوس نے جابر کی 9 کتابوں کا فرانسیسی میں ترجمہ کیا۔

## 2- بوعلی سینا:

شیخ الرئیس بوعلی سینا کا پورا نام ابوعلی الحسین ابن عبداللہ ہے۔ وہ یورپ میں بوعلی سینا کے نام سے مشہور ہیں۔ بوعلی سینا کو مسلم دنیا کا ارسطو تسلیم کیا جاتا ہے۔ انہوں نے قریباً 760 جڑی بوٹیوں پر تحقیقی مقالہ تحریر کیا۔ وہ نہ صرف کیمیادان بلکہ دواساز بھی تھے۔

وہ پہلے کیمیادان تھے جنہوں نے اس خیال کو رد کیا کہ عام دھاتوں کو سونے میں تبدیل کیا جا سکتا ہے۔ بوعلی سینا نے قریباً ایک سو سے زائد کتب تالیف کی ہیں جو فلسفہ، سائنس، فقہ اور ادب کے علاوہ طب پر مشتمل

H_M_Hasnain_Asadi

ہیں۔فلسفہ کے میدان میں ابن سینا کی شاہکار تصنیف ''کتاب الشفاء'' ہے۔اس مشہور کتاب میں فزکس، کیمیا اور ریاضی کے علاوہ بائیولوجی اور موسیقی جیسے مضامین پر بھی کافی بحث کی گئی ہے۔طب کے موضوع پر ابن سینا کا انسائیکلو پیڈیا ''القانون فی الطب'' ایک مستند حیثیت رکھتا ہے۔یہ چودہ جلدوں پر مشتمل ہے۔ اس کتاب میں انسانی اعضاء کی ساخت اور بناوٹ کو بیان کیا گیا ہے۔یہ کتاب یورپ کے تمام طبی مدارس میں سترھویں صدی تک پڑھائی جاتی رہی۔

سوال نمبر3: بائیولوجی کی تعریف کریں، نیز وضاحت کریں کہ یہ سائنس کی ایک شاخ ہے؟

جواب: سائنسی طریقوں سے جانداروں کا مطالعہ کرنے کے علم کو بائیولوجی کہتے ہیں۔بائیولوجی دو یونانی الفاظ بائی اوس اور لوگوس سے ماخوذ ہے۔بائی اوس کا مطلب ہے زندگی اور لوگوس کا مطلب ہے بحث۔

جاندار اشیاء میں حیوانات اور پودے بھی شامل ہیں۔اس برانچ کے تحت جانداروں کے جسم کی بناوٹ، اشیاء کے کام کرنے کا طریقہ کار، تولید اور نشوونما پر بحث کی جاتی ہے۔بائیولوجی حیاتیاتی سائنسی علم ہے۔ اس کی مزید دو اہم شاخیں مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔باٹنی:

پودوں کے متعلق علم کو باٹنی یعنی علم نباتات کہتے ہیں۔اس میں پودوں کی ساخت، نشوونما اور ان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔

۲۔زوالوجی:

جانوروں کے متعلق علم کو زوالوجی یعنی علم حیوانات کہتے ہیں۔اس میں جانوروں اور انسانوں کی جسامت اوزان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔پودوں اور جانوروں کی زندگی میں بہت سے امور آپس میں مشترک ہیں۔لہٰذا علم نباتات اور علم حیوانات کا مطالعہ ایک ساتھ کیا جاتا ہے۔اس لیے اس مجموعی علم کو الحیات یعنی بائیولوجی کا نام دیا گیا ہے۔

سوال نمبر4: ملیریا سے بچاؤ کے مختلف طریقے بتائیں؟

جواب: ملیریا سے بچاؤ کے طریقے:

ملیریا کا مرض انسان میں مادہ اینوفلیز مچھر کے کاٹنے سے پھیلتا ہے۔اس مرض میں پہلے سردی سے کپکپاہٹ ہوتی ہے، بعد میں تیز بخار (104 ڈگری F) سے جسم گرم ہو جاتا ہے۔اگر بخار دائمی ہو تو مریض کی تلی بڑھ جاتی ہے۔تیسری سٹیج میں مریض کو پسینہ آتا ہے اور بخار کم ہو جاتا ہے۔ملیریا پاکستان میں جولائی سے نومبر کے درمیان ہوتا ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

ملیریا کنٹرول کرنے کا سب سے اہم جزو مچھر کو مارنا ہے۔ جس کے لیے گھروں میں مچھر مار دوائی کا چھڑکاؤ، غیر ضروری تالابوں اور جوہڑوں کو پر کرنا ہے۔ پانی کے اوپر مٹی کے تیل کا چھڑکاؤ اور انسان رات کو مچھر بھگانے والا تیل ملے، مچھر دانی اور دوسرے طریقے استعمال کرنا چاہئیں۔ کلوروکوئین جیسی دوائی کا استعمال کریں۔

دروازے، کھڑکیاں اور روشن دانوں پر باریک جالی لگا دیں تاکہ مچھر اندر داخل نہ ہو سکیں۔ گھر کے آس پاس گڑھوں میں مٹی ڈال کر بھر دیں تاکہ مچھر پیدا نہ ہو سکیں۔ باقی گڑھوں میں استعمال شدہ موبل آئل ڈال دیں تاکہ مچھر انڈے نہ دیں۔ گھروں میں مچھر مار سپرے کروائیں۔ سپرے کرواتے وقت تمام سامان کمرے سے باہر نکال لیں اور دو ماہ تک سفیدی یا لپائی نہ کریں۔

## حصہ دوم ...... مطالعہ پاکستان

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہ پر کریں؟

(i) 1937ء سے ...... تک برصغیر میں کانگریسی وزارتیں قائم رہیں۔

(ii) اسلامی نظریہ حیات میں اقتدار اعلیٰ ...... کے پاس ہے۔

(iii) امام احمد رضا نے تقریباً ...... علوم وفنون پر سینکڑوں کتب تصنیف کیں۔

(iv) 1934ء میں ...... نے مسلم لیگ کی باگ ڈور سنبھالی۔

(v) سن ...... میں چوہدری رحمت نے ایک علیحدہ اسلامی مملکت کی تائید کی۔

جواب: (i) 1948ء، (ii) اللہ تعالیٰ، (iii) 150، (iv) قائد اعظم رحمہ اللہ تعالیٰ، (v) 1933ء

(ب) مختصر جواب دیں؟

(i) وہ کون سا حکمران تھا جس کی فتوحات نے برصغیر میں اشاعت اسلام کی راہ ہموار کی؟

جواب: سلطان محمد غوری کی فتوحات نے اشاعت اسلام کی راہ ہموار کی۔

(ii) برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس حکمران نے کس سن میں رکھی؟

جواب: برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد 1206 میں قطب الدین ایبک نے رکھی۔

(iii) دو قومی نظریے کا کیا مطلب ہے؟

جواب: دو قومی نظریہ سے مراد ہے ہندوستان میں دو الگ الگ قومیں ہیں ایک مسلمان اور دوسری غیر مسلم۔ ان کی زبان، رسم ورواج اور انداز زندگی مختلف ہے۔ اس لیے ضروری تھا کہ مسلمان ایک آزاد مملکت میں اپنا الگ ثقافتی اور مذہبی وجود قائم رکھ سکیں۔

(iv) نہرو رپورٹ کس سن میں شائع ہوئی؟

H_M_Hasnain_Asadi

جواب: 1928ء میں نہرو رپورٹ شائع ہوئی۔

(v) آل انڈیا مسلم لیگ کی تشکیل کس سن میں ہوئی؟

جواب: 1906ء میں آل انڈیا مسلم لیگ کی تشکیل ہوئی۔

سوال نمبر 6: انگریز کے خلاف جنگ آزادی کے محرکات پر روشنی ڈالیں؟

جواب: اب مسلمانوں کے سامنے دو محاذ تھے برصغیر سے انگریز کے غاصبانہ تسلط کو ختم کرنا اور برصغیر کے مسلمانوں کے لیے دو قومی نظریہ کی بنیاد پر علیحدہ مملکت کا قیام جہاں مسلمان آزادی کے ساتھ اسلامی ثقافت کو فروغ دے سکیں اور اسلامی نظام حکومت قائم ہو سکے۔ ان دو محاذوں میں سے پہلا محاذ آزادی کا تھا۔ چنانچہ برصغیر کے مسلمانوں نے آزادی ہند کے لیے جدوجہد شروع کر دی۔ اس کی بنیاد سیاسی، معاشرتی، مذہبی اور فوجی وجوہات بھی تھیں جن کی قدرے تفصیل درج ذیل ہے:

مسلمانوں نے اپنے دور اقتدار میں کبھی بھی نسلی امتیاز کی پالیسی پر عمل نہین کیا تھا لیکن انگریز محکوم اقوام کو حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے اور ہر معاملے میں گورے کو کالے پر ترجیح دیتے تھے۔

چونکہ انگریز نے حکومت مسلمانوں سے لی تھی اس لیے وہ مسلمانوں کو اپنا دشمن سمجھتے تھے، وہ اس بات سے ڈرتے تھے کہ کہیں مسلمان دوبارہ اقتدار میں نہ آ جائیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ مسلمانوں کو سیاسی، اقتصادی اور سماجی لحاظ سے کچلنے کے لیے اپنی پوری طاقت استعمال کرتے تھے۔

انگریز حکومت برصغیر کے باشندوں کو عیسائی بنانے میں زیادہ دلچسپی لے رہی تھی اور حکومتی سرپرستی میں مشن اسکولوں اور ہسپتالوں میں کھلم کھلا عیسائیت کی تبلیغ کی جاتی تھی۔

سوال نمبر 7: تقسیم ہند کے سلسلے میں جناب عبدالقدیر کی تجاویز گاندھی کو پیش کی گئیں ان تجاویز کی وضاحت کریں؟

جواب: سب سے پہلے جناب محمد عبدالقدیر نے تقسیم ہند کے سلسلے میں مفصل تجاویز 1925ء میں مسٹر گاندھی کے سامنے رکھیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ مختلف اضلاع کو ملا کر تین صوبے بنائے جائیں، ان تقسیم کے بعد ملک کے ہر حصے کا نظم ونسق اس کی رعایا کی اکثریت کے مفادات کے مطابق چلایا جائے۔ قلیل تعداد والوں کی حفاظت اور ان کے رسم ورواج کے لیے قواعد بنائے جائیں۔ آبادی کے تبادلہ کے لیے سہولتیں بہم پہنچائی جائیں تاکہ کم تعداد والے اگر کسی وجہ سے وطن ترک کر کے اپنی قوم کے حلقہ اثر میں جانا چاہیں تو وہ کسی نقصان کے بغیر سکونت تبدیل کر سکیں۔

سوال نمبر 8: 1945ء کے عام انتخابات میں مسلم لیگ کی کامیابی کی تفصیل بتائیں؟

جواب: مسلم لیگ کی مقبولیت اور مطالبہ پاکستان کو برصغیر کے مسلمانوں کی حمایت کا ثبوت 1945-46ء کے انتخابات میں ملا۔ مسلم لیگ نے ان انتخابات میں دو بڑے مطالبات کی بنیاد پر حصہ لیا۔

H_M_Hasnain_Asadi

1- مسلم لیگ مسلمانوں کی نمائندہ جماعت ہے۔

2- مسلم لیگ کا مطالبہ قیام پاکستان ہے۔

مرکزی اسمبلی کے انتخابات منعقدہ دسمبر 1945ء میں مسلم لیگ نے مسلمانوں کے لیے مخصوص تمام نشستیں جیت لیں اور مسلم لیگ کے امیدواروں کے اکثر مخالفین کی ضمانتیں ضبط ہو گئیں۔ پھر فروری 1946ء میں صوبائی انتخابات منعقد ہوئے جن میں مسلم لیگ کے امیدواروں نے زبردست کامیابی حاصل کی۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الإختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1440ھ 2019ء

## پہلا پرچہ: ترجمہ قرآن وتجوید

کل نمبر:۱۰۰ وقت: تین گھنٹے

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

### حصہ اوّل......قرآن مجید

سوال نمبر 1- درج ذیل میں سے کوئی سے چھ اجزاء کا ترجمہ کریں؟۶×۱۰=۶۰

(i) فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ بِمَا كَانُوْا یَكْذِبُوْنَ○

(ii) فَاِمَّا یَاْتِیَنَّكُمْ مِّنِّیْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَایَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ○

(iii) وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰۤى اَرْبَعِیْنَ لَیْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ○

(iv) قَالَ اِنَّهٗ یَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُوْلٌ تُثِیْرُ الْاَرْضَ وَلَا تَسْقِی الْحَرْثَ ۚ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِیَةَ فِیْهَا ؕ

(v) وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا غُلْفٌ ؕ بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِیْلًا مَّا یُؤْمِنُوْنَ○

(vi) یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ؕ

(vii) اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ○

(viii) اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِیْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِیْنَ اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ○

(ix) فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِیْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْیَةٌ مِّنْ صِیَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ ۚ

(x) وَمِنْهُمْ مَّنْ یَّقُوْلُ رَبَّنَاۤ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ○

سوال نمبر 2- درج ذیل میں سے صرف پانچ الفاظ قرآنیہ کے معانی لکھیں؟۵×۲=۱۰

(i) فَرِیْقٌ، (ii) قِرَدَةً، (iii) الصّٰعِقَةُ، (iv) مَتَاعٌ، (v) بَعُوْضَةً، (vi) فِتْنَةٌ، (vii) اَلصَّوَاعِق، (viii) شِقَاقٍ بَعِیْدٍ

### حصہ دوم......تجوید

سوال نمبر 3- درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ حروف کے مخارج تحریر کریں؟۵×۲=۱۰

س، د، ا، ص، ك، ط، و

سوال نمبر 4- درج ذیل میں سے کوئی سے دو اجزاء کے جواب دیں؟

(i) کیا قرآن پاک کی محض تلاوت بھی باعث ثواب ہے؟ اپنا موقف قرآن وحدیث سے دلائل دے کر ثابت کریں۔۱۰

(ii) اصول مخارج کتنے اور کون سے ہیں؟ نیز کل حروف کی تعداد کیا ہے؟ ۷+۳=۱۰

(iii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی تمام اقسام کے نام لکھیں؟ نیز قلقلہ اور تفشی کی مثالیں دے کر وضاحت کریں؟۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

## پہلا پرچہ: قرآن وتجوید

### ﴿حصہ اوّل: قرآن﴾

سوال نمبر 1- درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(i) فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ ۙ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۢ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ۝

(ii) فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَايَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۝

(iii) وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ۝

(iv) قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُوْلٌ تُثِيْرُ الْاَرْضَ وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ ۚ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ؕ

(v) وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا غُلْفٌ ؕ بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيْلًا مَّا يُؤْمِنُوْنَ۝

(vi) يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ؕ

(vii) اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ۝

(viii) اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ۝

(ix) فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ ۚ

(x) وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَاۤ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ۝

**جواب: ترجمہ آیات مبارکہ:**

(i) ان کے دلوں میں بیماری ہے، پس اللہ نے ان کے مرض میں اضافہ کر دیا اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے ان کی کذب بیانی کی وجہ سے۔

H_M_Hasnain_Asadi

(ii) پس جب تمہارے پاس میری طرف سے ہدایت آجائے، پس جس نے میری ہدایت کی پیروی کی تو ان پر نہ دنیا میں خوف ہے اور نہ وہ آخرت میں پریشان ہوں گے۔

(iii) اور جب نے ہم موسیٰ سے چالیس راتوں کا وعدہ کیا، پھر تم نے اس کے بعد بچھڑے کو پکڑ لیا حالانکہ تم ظلم کرنے والے تھے۔

(iv) آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ گائے جو زمین میں بطور ہل استعمال نہ ہوئی ہو اور نہ زمین کو سیراب کرنے کے لیے استعمال ہوئی، وہ صحیح سالم اور بے عیب ہو۔

(v) انہوں نے کہا: ہمارے دلوں پر پردے ہیں بلکہ اللہ نے ان پر ان کے کفر کے سبب لعنت کی ہے، پس ان میں سے کم ایمان لائیں گے۔

(vi) اے ایمان والو تم رَاعِنَا نہ کہو (بلکہ) تم انْظُرْنَا کہو اور تم توجہ سے سنا کرو۔

(vii) میں دعاء کرنے والے کی دعاء سنتا ہوں جب وہ مجھ سے دعا کرتا ہے۔ پس انہیں چاہیے کہ وہ مجھ سے دعاء کریں اور مجھ پر ایمان رکھیں تا کہ وہ کامیابی حاصل کر سکیں۔

(viii) اور جب بیزار ہوں گے پیشوا اپنے پیروکاروں سے اور وہ دیکھیں گے عذاب اور ان سب کی ڈوریں کٹ جائیں گی۔

(ix) پس تم میں سے کوئی بیمار پڑ جائے یا اس کے سر میں تکلیف ہو تو بدلہ دے روزے یا خیرات یا قربانی۔

(x) اور ان میں سے بعض یوں عرض گزار ہوتے ہیں: اے ہمارے پروردگار! تو ہمیں دنیا اور آخرت میں نیکی عطا کر اور تو جہنم کے عذاب سے ہمیں بچا۔

سوال نمبر 2- درج ذیل الفاظ قرآنیہ کے معانی لکھیں؟

(i) فَرِيْقٌ، (ii) قِرَدَةً، (iii) الصّٰعِقَةُ، (iv) مَتَاعٌ، (v) بَعُوْضَةً، (vi) فِتْنَةٌ، (vii) اَلصَّوَاعِقُ، (viii) شِقَاقٍۢ بَعِيْدٍ

**جواب: الفاظ کے معانی:**

(i) جماعت/گروہ، (ii) بندر، (iii) کڑک، (iv) سامان، (v) مچھر، (vi) آزمائش، (vii) کڑک، (viii) بہت جھگڑالو۔

## ﴿حصہ دوم ...... تجوید﴾

سوال نمبر 3- درج ذیل حروف کے مخارج تحریر کریں؟

س، د، ر، ض، ك، ط، و

H_M_Hasnain_Asadi

## جواب: مخارج حروف

س، ص: نوک زبان اور ثنایا علیا کا کنارہ مع اتصال ثنایا علیا۔

ر: نوک زبان مائل پشت اور مقابل کا تالو۔

د، ط: نوک زبان اور ثنایا علیا کی جڑیں۔

ک: ق کے مخرج سے تھوڑا سامنہ کی طرف ہٹ کر زبان کی جڑ اور تالو کا سخت حصہ۔

و: دونوں ہونٹوں کو گول کر کے ناتمام ملانے سے۔

سوال نمبر 4۔ درج ذیل اجزاء کے جواب دیں؟

(i) کیا قرآن پاک کی محض تلاوت بھی باعث ثواب ہے؟ اپنا مؤقف قرآن وحدیث سے دلائل دے کر ثابت کریں۔

(ii) اصول مخارج کتنے اور کون سے ہیں' نیز کل حروف کی تعداد کیا ہے؟

(iii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی تمام اقسام کے نام لکھیں' نیز قلقلہ اور تفشی کی مثالیں دے کر وضاحت کریں؟

## جواب: (i) قرآن پاک کی محض تلاوت بھی باعث ثواب ہے:

قرآن کو صحیح تجوید کے ساتھ پڑھنا اور قرآن کو صحیح سمجھنے کا ایک ذریعہ ہے جو مستقل ایک عبادت ہے۔ حدیث: افضل العبادۃ تلاوۃ القرآن ۔عبادتوں میں افضل عبادت قرآن کی تلاوت ہے۔حدیث: من قرء من القرآن حرفاً فلہ عشر حسنات ۔یعنی جس شخص نے قرآن کا ایک حرف پڑھا اس کے لیے دس نیکیاں ہیں۔حدیث: خیر کم من تعلم القرآن وعلمہ ۔یعنی تم میں سے بہتر وہ شخص ہے جو قرآن پاک خود پڑھے اور دوسروں کو پڑھائے۔ اس سلسلے میں کئی احادیث موجود ہیں مگر اس فضیلت اور ثواب کے حقدار اس وقت ہوں گے جبکہ قرآن پاک کو صحیح پڑھا جائے جیسے کہ قرآن کریم نازل ہوا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھا اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو تعلیم دی ورنہ بجائے ثواب کے الٹا گناہ ہوگا۔ جیسے کہ حدیث پاک میں ہے۔حدیث: رب قاری للقرآن والقرآن یلعنہ ۔بہت سے قرآن پڑھنے والے ایسے ہیں کہ الٹا قرآن ان پر لعنت کرتا ہے۔ ظاہر ہے یہ وہی لوگ ہیں جو قرآن کو صحیح نہیں پڑھتے یا پڑھ کر اس پر عمل نہیں کرتے۔ اس کے بعد اب یہ معلوم ہونا ضروری ہے کہ وہ کونسا طریقہ ہے جس کو اختیار کرنے سے قرآن حکیم کو صحیح پڑھا جا سکتا ہے تو جاننا چاہیے کہ خاص طریقہ اور قواعد جن پر عمل کرنے سے آدمی صحیح قرآن پڑھ سکتا ہے وہ فن تجوید ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

**(ii) اصول مخارج اور تعداد حروف:**

اصول مخارج پانچ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) حلق، (۲) شفتین، (۳) لسان، (۴) جوف دہن، (۵) خیشوم۔

کل حروف کی تعداد ستائیس (۲۷) ہے۔

**(iii) صفات لازمہ غیر متضادہ کی اقسام، حروف قلقلہ اور تفشی:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء اور 2016ء میں ملاحظہ کریں۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

# (برائے طلباء) الموافق سنة 1440ھ 2019ء

## دوسرا پرچہ: عقائد وفقہ

وقت: تین گھنٹے　　کل نمبر: ۱۰۰

### ﴿حصہ اوّل......عقائد﴾

سوال نمبر 1: درج ذیل میں سے کسی پانچ اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) تقدیر کا کیا مطلب ہے؟ تفصیلاً جواب دیں۔

(ب) سب سے پہلے انسان اور سب سے پہلے نبی کے بارے میں وضاحت کریں؟

(ج) منکر نکیر کیسے ہیں اور کیا کیا سوالات کرتے ہیں؟

(د) کن کن لوگوں کے بدن کو مٹی نہیں کھاتی؟ وضاحت کریں؟

(ہ) جن کیسی مخلوق ہے؟ ان کا تعارف کروائیں؟

(و) نبی کے علم کے بارے میں اپنے مؤقف کی وضاحت کریں؟

سوال نمبر 2: درج ذیل میں سے کسی پانچ اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) حضرت امام مہدی کا تعارف بیان کریں؟

(ب) مقام محمود اور لواء الحمد کا کیا مطلب ہے؟

(ج) امام کی اطاعت کب فرض ہے؟

(د) بدعت کی تعریف کریں؟

(ہ) قبر میں کس کس سے سوال نہیں ہوگا؟

(و) نبی اور رسول کا معنی لکھیں؟

### ﴿حصہ دوم......فقہ﴾

سوال نمبر 3: درج ذیل میں سے صرف پانچ اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) کس عمر میں بچے کو نماز سکھائی جائے؟

(ب) نماز کی شرائط بیان کریں؟

(ج) وضو کے فرائض لکھیں؟

H_M_Hasnain_Asadi

(د) وضو توڑنے والی چیزوں میں سے کوئی پانچ تحریر کریں؟

(ہ) بے غسل کیا کام کرسکتا ہے اور کیا نہیں؟

(و) دہ دردہ پانی کی تعریف کریں؟

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے صرف پانچ اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) نجاست غلیظہ و نجاست خفیفہ کا حکم تحریر کریں؟

(ب) تیمم کے فرائض بیان کریں؟

(ج) کھال پاک کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

(د) طہارت خانے میں داخل ہونے کی دعا لکھیں؟

(ہ) استبراء کا کیا مطلب ہے؟

(و) طہارت کے بچے ہوئے پانی کا کیا حکم ہے؟

☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

### دوسرا پرچہ: عقائد و فقہ

### حصہ اوّل.....عقائد

سوال نمبر 1: درج ذیل اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟

(الف) تقدیر کا کیا مطلب ہے؟ تفصیلاً جواب دیں۔

(ب) سب سے پہلے انسان اور سب سے پہلے نبی کے بارے میں وضاحت کریں؟

(ج) منکر نکیر کیسے ہیں اور کیا کیا سوالات کرتے ہیں؟

(د) کن کن لوگوں کے بدن کو مٹی نہیں کھاتی؟ وضاحت کریں؟

(ہ) جن کیسی مخلوق ہے؟ ان کا تعارف کروائیں۔

(و) نبی کے علم کے بارے میں اپنے مؤقف کی وضاحت کریں؟

**جواب: سوالات کے جوابات:**

(الف) تقدیر کا مطلب: جو کچھ عالم میں ہونے والا تھا اور جو کچھ بندے کرنے والے تھے اس کو اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی جان لیا، کسی کی قسمت میں بھلائی لکھی اور کسی کی قسمت میں برائی لکھی۔ اس کے لکھ دینے نے بندہ کو مجبور نہیں کر دیا کہ جو اللہ تعالیٰ نے لکھ دیا وہ بندہ کو مجبوراً کرنا پڑتا ہے بلکہ بندہ جیسا کرنے والا تھا

H_M_Hasnain_Asadi

ویسا ہی اس نے لکھ دیا۔ اگر کوئی شخص نیکی کرنے والا تھا تو اس کے لیے بھلائی لکھ دی اور اگر وہ برائی کرنے والا تھا تو اس کے حق میں برائی لکھی دی۔

مسئلہ تقدیر پر زیادہ غور وخوض اور بحث کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ آدمی پتھر کی طرح مجبور محض نہیں ہے کہ اس کا ارادہ کچھ ہو نہیں سکتا بلکہ اللہ تعالیٰ نے بندہ کو ایک حد تک اختیار دیا ہے کہ ایک کام چاہے کرے یا نہ کرے اور اسی اختیار کی بنیاد پر برائی سے اجتناب اور نیکی کرنے کا بھی اسے اختیار حاصل ہے۔

(ب) سب سے پہلا انسان اور سب سے پہلا نبی: چونکہ زمین پر اللہ تعالیٰ انسانوں کو پیدا کرنے والا تھا تو اس کی راہنمائی کے لیے انبیاء کے بھیجنے کا اہتمام فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلا انسان حضرت آدم علیہ السلام کو بنایا اور آپ ہی سب سے پہلے نبی قرار پائے۔ آپ کے بعد انسانوں کی تخلیق اور انبیاء کرام کے بھیجنے کا سلسلہ صدیوں تک جاری رہا۔

(ج) منکر نکیر کی کیفیت اور ان کے سوالات: مرنے کے بعد جب میت کو قبر میں رکھ دیا جاتا ہے تو اس کے پاس اللہ کے حکم سے دو فرشتے آتے ہیں، انہیں منکر نکیر کہا جاتا ہے، ان کی شکل وصورت نہایت ڈراؤنی ہوتی ہے جن سے آگ کی طرح لپٹ نکلتی ہے۔ ان کے ڈراؤنے بال، پاؤں تک ڈراؤنے دانت ہوتے ہیں اور وہ زمین کو چیرتے ہوئے قبر میں داخل ہوتے ہیں، مردے کو سختی سے جھنجھوڑ کر اٹھاتے ہیں۔

مردے کو بٹھانے کے بعد اس سے مندرجہ ذیل سوالات کرتے ہیں:

(۱) مَنْ رَّبُّكَ؟ (تیرا رب کون ہے؟)

(۲) مَا دِيْنُكَ؟ (تیرا دین کیا ہے؟)

(۳) مَا كُنْتُ تَقُوْلُ فِيْ هٰذَا الرَّجُلِ؟ (اس ذات کے بارے میں تو کیا کہا کرتا تھا؟)

(د) جن لوگوں کے اجسام کو مٹی نہیں کھاتی: مندرجہ ذیل لوگوں کے اجسام کو مٹی نہیں کھاتی:

(۱) انبیاء، (۲) اولیاء، (۳) شہداء، (۴) حفاظ قرآن، (۵) وہ عشاق رسول جن سے کبھی گناہ نہ ہوا ہو، (۶) بکثرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام پیش کرنے والے۔

(ہ) جن کا تعارف: جن ناری مخلوق ہے، اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی طاقت سے مختلف شکلوں میں تبدیل ہو جاتے ہیں، ان میں نیک ہیں اور برے بھی، کافر ہیں اور مسلمان بھی۔ انسانوں کی طرح کھاتے پیتے ہیں، پیدا ہوتے ہیں اور مرتے بھی ہیں۔ بعض نہایت صالح ہوتے ہیں اور بعض شیطان کی طرح گمراہ بھی ہے۔

(و) نبی کا علم: نبی وہ مقدس ہستی ہوتی ہے جو اللہ تعالیٰ کا تلمیذ رشید ہوتا ہے، اپنی قوم کا بے مثل معلم ہوتا ہے، اللہ کے احکام کو اپنی قوم تک پہنچاتا ہے۔ یہ ان کے فرائض میں شامل ہوتا ہے اور قوم کا کوئی فرد علم وعمل کے حوالے سے اس کا مد مقابل نہیں ہو سکتا اور اللہ تعالیٰ کی عطاء سے انہیں علوم پر عبور حاصل ہوتا ہے کہ کوئی غیر اس کا مقابلہ ہرگز نہیں کر سکتا۔

H_M_Hasnain_Asadi

سوال نمبر 2: درج ذیل اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟

(الف) حضرت امام مہدی کا تعارف بیان کریں؟

(ب) مقام محمود اور لواء الحمد کا کیا مطلب ہے؟

(ج) امام کی اطاعت کب فرض ہے؟

(د) بدعت کی تعریف کریں؟

(ہ) قبر میں کس کس سے سوال نہیں ہوگا؟

(و) نبی اور رسول کا معنی لکھیں؟

## جواب: (الف) امام مہدی کا تعارف:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ کریں۔

## (ب) مقام محمود اور لواء الحمد کا مطلب ومفہوم:

اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اپنے آخری رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسے منصب پر فائز کرے گا، کہ سب لوگ جمع ہوں گے اور اس موقع پر سب لوگ آپ کی تعریف میں رطب اللسان ہوں گے۔ اس مرتبہ ومنصب کو مقام محمود کہا جاتا ہے۔

ایک خوبصورت جھنڈا ہوگا جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں دیا جائے گا، قیامت کے دن سب لوگ اس کے نیچے ہوں گے۔ اس جھنڈے کو لواء الحمد کہا جاتا ہے۔

## (ج) امام کی اطاعت کب فرض ہوتی ہے:

امام وقت کی اطاعت سب مسلمانوں پر فرض ہے بشرطیکہ اس کا حکم احکام خداوندی کے خلاف نہ ہو۔ امام ایسا شخص ہونا چاہیے جو بہادر، صاحب علم اور احکام خداوندی نافذ کرنے کی اہلیت رکھتا ہو۔ تاہم مسلمان کا امام کوئی عورت ہرگز ہرگز نہیں ہوسکتی۔

## (د) بدعت کی تعریف:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

## (ہ) قبر میں جن لوگوں سے سوال نہیں:

قبر میں حسب ذیل لوگوں سے سوال نہیں ہوتا:

(۱) انبیاء کرام علیہم السلام سے۔

(۲) جمعۃ المبارک میں فوت ہونے والے سے۔

(۳) رمضان المبارک میں وفات پانے والے سے۔

H_M_Hasnain_Asadi

## (و) نبی اور رسول کا معنیٰ:

لفظ ''نبی'' مبالغہ کا صیغہ ہے، جس کا معنیٰ ہے غیب امور کی خبریں دینے والا، چونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے احکام اس کے بندوں تک پہنچاتا ہے جو وہ عام لوگ نہیں جانتے، اس لیے اسے ''نبی'' کہا جاتا ہے۔
لفظ ''رسول'' کا معنیٰ ہے بھیجا ہوا، چونکہ ''رسول'' نئی شریعت لے کر آتا ہے اور اپنی کتاب کی شکل میں اللہ تعالیٰ کے احکام لوگوں تک پہنچاتا ہے۔ رسولوں کی تعداد 313 ہے۔ نبی اور رسول میں فرق عیاں ہے کہ نبی نئی شریعت لے کر نہیں آتا بلکہ پہلے رسول کی شریعت پر خود عمل کرتا ہے اور اپنی قوم کو اس پر عمل کرنے کی ہدایت کرتا ہے جبکہ رسول نئی کتاب اور شریعت لے کر آتا ہے، اس پر خود بھی عمل کرتا ہے اور اپنی قوم کو بھی عمل کرنے کی ہدایات دیتا ہے۔

## ﴿حصہ دوم ...... فقہ﴾

سوال نمبر 3: درج ذیل اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟
(الف) کس عمر میں بچے کو نماز سکھائی جائے؟
(ب) نماز کی شرائط بیان کریں؟
(ج) وضو کے فرائض لکھیں؟
(د) وضو توڑنے والی چیزوں میں سے کوئی پانچ تحریر کریں؟
(ہ) بے غسل کیا کام کر سکتا ہے اور کیا نہیں؟
(و) دہ دردہ پانی کی تعریف کریں؟

## جواب: (الف) بچے کو نماز سکھائے جانے کی عمر:

جب بچے کی عمر سات سال ہو جائے تو اسے نماز پڑھنے کی ترغیب دی جائے اور جب دس سال کا ہو جائے تو اسے مار کر نماز پڑھائی جائے۔ یاد رہے کہ شریعت میں بچوں کو مارنے کی یہی ایک صورت ہے۔ اس سے نماز کی اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

## (ب) شرائط نماز:

نماز کی شرائط حسب ذیل ہیں:
۱۔ طہارت: نماز کے جسم، کپڑے اور جائے نماز کا پاک ہونا۔
۲۔ ستر عورت: ہمہ وقت ناف سے لے کر گھٹنوں کے نیچے تک جسم کے چھپانے کو ستر عورت کہا جاتا ہے۔ حالت نماز میں یہ شرط ہے۔
۳۔ وقت: قبل از وقت نماز نہیں پڑھ سکتے، وقت سے پہلے پڑھی جانے والی نماز کالعدم متصور ہوتی

H_M_Hasnain_Asadi

ہے۔
۴۔استقبال قبلہ: نماز شروع کرنے سے قبل قبلہ شریف کی طرف رخ کرنا۔
۵۔نیت: نماز کا آغاز کرنے سے قبل نیت کرنا۔
۶۔تکبیر تحریمہ: نماز کا آغاز کرتے وقت جو تکبیر کہی جاتی ہے، اسے تکبیر تحریمہ کہا جاتا ہے۔

## (ج) فرائض وضو:

وضو کے چار فرائض ہیں:
(۱) منہ دھونا یعنی کان کی ایک لو سے لے کر دوسری لو تک اور ٹھوڑی کے نیچے سے لے کر پیشانی کے بالوں تک دھونا۔
(۲) اپنے دونوں ہاتھ کہنیوں تک دھونا۔
(۳) چوتھائی سر کا مسح کرنا۔
(۴) دونوں پاؤں کا گٹوں تک دھونا۔

## (د) وضو توڑنے والی اشیاء:

جواب کے لیے حل شدہ پرچہ جات بابت 2018ء ملاحظہ کریں۔

## (ہ) بے غسل کیا کام کیا جاتا ہے اور کیا نہیں:

جب مسلمان پر غسل فرض ہو جاتے تو مسجد میں داخل ہونا، طواف کرنا، قرآن کو چھونا، تلاوت قرآن کرنا خواہ زبانی ہو یا قرآن پر دیکھ کر یہ سب امور حرام ہیں۔
اگر تلاوت کی نیت کے بغیر کوئی آیت پڑھی، بِسْمِ اللّٰهِ پڑھی، خوشی کے موقع پر اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ پڑھا، غمی کے موقع پر اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ پڑھنا۔ ان سب امور میں جواز کی گنجائش ہے مگر احتیاط اسی میں ہے کہ پرہیز کیا جائے۔

## (و) دہ دردہ کی تعریف:

دس ہاتھ لمبا دس ہاتھ چوڑا پانی جس حوض یا تالاب میں ہو وہ دہ دردہ یا بڑا حوض کہلاتا ہے۔ یونہی اگر بیس ہاتھ لمبا اور پانچ ہاتھ چوڑا ہو یا پچیس ہاتھ لمبا اور چار ہاتھ چوڑا۔ غرض کل لمبائی چوڑائی کا حاصل ضرب سو ہو اور اگر گول ہو تو گولائی تقریباً ساڑھے پینتیس ہاتھ ہو اور گہرائی اتنی ہو کہ اتنی سطح میں کہیں سے زمین کھلی نہ ہو۔ ایسے حوض کا پانی بہتے پانی کے حکم میں ہے۔ نجاست پڑنے سے ناپاک نہ ہوگا۔ جب تک نجاست کی وجہ سے رنگ یا بو مزہ نہ بدل جائے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟

H_M_Hasnain_Asadi

(الف) نجاست غلیظہ ونجاست خفیفہ کا حکم تحریر کریں؟

(ب) تیمم کے فرائض بیان کریں؟

(ج) کھال پاک کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

(د) طہارت خانے میں داخل ہونے کی دعا لکھیں؟

(ہ) استبراء کا کیا مطلب ہے؟

(و) طہارت کے بچے ہوئے پانی کا کیا حکم ہے؟

**جواب: اجزاء کے جوابات:**

**(الف) نجاست غلیظہ اور نجاست خفیفہ کے احکام:**

نجاست غلیظہ اگر کپڑے یا جسم پر ایک درہم کی مقدار سے زائد لگ جائے تو اس کا صاف کرنا فرض ہے، دھوئے بغیر نماز پڑھ لی تو نہیں ہوگی۔ اگر نجاست غلیظہ درہم کے برابر لگ جائے تو اس کا پاک کرنا واجب ہے کہ بغیر دھوئے نماز پڑھ لی تو نماز مکروہ تحریمی ہوگی جس کا اعادہ ضروری ہے۔ اگر ایک درہم سے کم مقدار میں لگ گئی تو اس کا دھونا مسنون ہے مگر دھوئے بغیر نماز پڑھی تو مکروہ ہوگی اور اس کا اعادہ بہتر ہے۔

اگر نجاست خفیفہ کپڑے کے جس حصہ کو لگ جائے یا جسم کے عضو کو لگ جائے تو اس کے چوتھائی حصہ سے کم میں معاف ہے یعنی نماز ہو جائے گی۔ اگر چوتھائی حصہ کو لگ گئی تو اسے دھوئے بغیر نماز نہیں ہوگی۔

**(ب) تیمم کے فرائض:**

تیمم کے تین فرائض ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) نیت کرنا، (۲) پاک مٹی پر دونوں ہاتھوں کی ایک ضرب لگا کر اپنے چہرے کا مسح کرنا، (۳) دونوں ہاتھوں سے پاک مٹی پر ضرب لگا کر اپنے دونوں بازوؤں کا کہنیوں سمیت مسح کرنا۔

**(ج) کھال پاک کرنے کا طریقہ:**

سور کے علاوہ ہر مردار جانور کی کھال پاک ہو سکتی ہے، اس کا طریقہ کار یہ ہے کہ نمک وغیرہ دوائی سے پانی پکایا جائے یا صرف دھوپ میں ڈال دی جائے اور پھر دھو لی جائے۔ اس طرح اس کی بدبو ختم ہو جائے تو کھال پاک ہو جائے۔ اسی طرح سور کے علاوہ مردار جانور کی کھال کیکر وغیرہ کے پانی سے دباغت دی جائے، خشک ہو جانے پر وہ پاک ہو جائے گی۔

**(د) طہارت خانہ میں جانے سے پہلے پڑھی جانے والی دعاء:**

طہارت خانہ میں جانے سے قبل دعاء پڑھنا مسنون ہے جو حسب ذیل ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ۔

H_M_Hasnain_Asadi

(ہ) استبراء کا مطلب:

جس شخص کو یقین ہو کہ اس کے پیشاب کا قطرہ باقی رہ گیا ہے، تو اس پر استبراء واجب ہے۔ استبراء کی صورت یہ ہے کہ زمین پر چند قدم چلا جائے یا زمین پر زور سے پاؤں مارا جائے یا بلند جگہ سے پست جگہ طرف اترنے یا پست جگہ سے بلند جگہ پر چڑھنے یا دائیں بائیں کروٹ پر لیٹنے سے حاصل ہو سکتا ہے۔

(و) طہارت کے بچے ہوئے پانی کا حکم:

طہارت سے بچے ہوئے پانی کو اپنے استعمال میں بطور طہارت نہیں لایا جا سکتا، اسے گرانا بھی درست نہیں؛ کیونکہ یہ اسراف کے حکم میں ہوگا۔ تاہم اسے وضو وغیرہ کے لیے استعمال کرنا جائز ہے۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

# (برائے طلباء) الموافق سنة 1440ھ 2019ء

## تیسرا پرچہ: صرف

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اول ...... میزان ومنشعب﴾

سوال نمبر 1: (الف) ثلاثی مجرد کے کسی باب سے ماضی اور مضارع کی مکمل گردان مع ترجمہ تحریر کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) درج ذیل عبارات کا ترجمہ وتشریح کریں؟ ۵+۵=۱۰

اما مستقبل فعلے را گویند کہ بزمانہ آئندہ تعلق دارد و آخر او مرفوع باشد مگر بعارض۔

سوال نمبر 2: (الف) ماضی قریب اور مضارع مجہول میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) مضارع میں "لَنْ" لفظاً اور معنیً کیا عمل کرتا ہے؟ ۱۰

سوال نمبر 3: (الف) میزان الصرف کی روشنی میں امر حاضر معروف بنانے کا طریقہ تفصیل سے بیان کریں؟ ۱۰

(ب) ثلاثی مجرد مطرد کے کل کتنے اور کون سے باب ہیں؟ نیز باب افعال کی صرف صغیر لکھیں۔ ۱۰+۵=۱۵

### ﴿حصہ دوم ...... صرف بہائی﴾

سوال نمبر 4: (الف) کلام عرب میں میزان کے لیے فاء عین اور لام کو خاص کیوں کیا گیا؟ نیز جامد کی تعریف ومثال لکھیں۔ ۹+۶=۱۵

(ب) مضاعف رباعی اور ناقص واوی کی تعریف اور مثال لکھیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 5: (الف) مصدر سے کتنی اور کون کون سی چیزیں مشتق ہوتی ہیں؟ ۱۵

H_M_Hasnain_Asadi

(ب) ضَرَبْنَ، يَضْرِبُ اور مَضْرُوْبٌ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتر ال کی روشنی میں تحریر کریں۔۱۰

سوال نمبر 6: (الف) عدۃ والا قانون مع أمثلہ تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) درج ذیل قانون کا ترجمہ کر کے مثالیں دیں۔۱۰

ہر نون تنوین وقت دخول الف لام و اضافت و نون تثنیہ و جمع بوقت اضافت ساقط میشود جو با۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

## تیسرا پرچہ: صرف

### حصہ اوّل......میزان ومنشعب

سوال نمبر 1: (الف) ثلاثی مجرد کے کسی باب سے ماضی اور مضارع کی مکمل گردان مع ترجمہ تحریر کریں؟

(ب) درج ذیل عبارات کا ترجمہ وتشریح کریں؟

**اما مستقبل فعلے را گویند کہ بزمانہ آئندہ تعلق دارد و آخر او مرفوع باشد مگر بعارض۔**

**جواب: (الف) ثلاثی مجرد کے کسی باب سے ماضی اور مضارع کی مکمل گردان:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2018ء میں ملاحظہ کریں۔

**(ب) عبارت کا ترجمہ وتشریح:**

ترجمہ: "مگر مستقبل اس فعل کو کہتے ہیں جو زمانہ آئندہ سے تعلق رکھتا ہو اور اس کا آخر مرفوع ہوتا ہے لیکن رکاوٹ کے سبب کبھی مرفوع نہیں ہوتا۔"

زمانے تین ہیں: (۱) ماضی: جس میں گزرا ہوا زمانہ پایا جاتا ہے مثلاً ضَرَبَ۔

(۲) حال: جس میں موجودہ زمانہ پایا جائے۔ (۳) مستقبل: جس میں آنے والا زمانہ پایا جائے مثلاً يَضْرِبُ۔

مضارع کا آخر مرفوع ہوتا ہے جس طرح مثال سے عیاں ہے مگر حروف نواصب و جوازم اس پر داخل ہونے سے وہ مرفوع نہیں ہوتا مثلاً لَمْ يَضْرِبْ، لَنْ يَضْرِبَ۔

سوال نمبر 2: (الف) ماضی قریب اور مضارع مجہول میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم

H_M_Hasnain_Asadi

کریں؟

(ب) مضارع میں "لَنْ" لفظاً اور معنی کیا عمل کرتا ہے؟

**جواب: (الف) ماضی قریب اور مضارع مجہول بنانے کا طریقہ:**

**ماضی قریب بنانے کا طریقہ:**

ماضی قریب کو ماضی مطلق سے بناتے ہیں، ماضی مطلق کے شروع میں لفظ "قَدْ" کا اضافہ کرنے سے ماضی قریب بن جاتی ہے جیسے ضَرَبَ ماضی مطلق ہے اور قَدْ ضَرَبَ ماضی قریب ہے۔

**مضارع مجہول بنانے کا طریقہ:**

مضارع مجہول کو مضارع معروف سے بناتے ہیں، بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ مضارع کی علامات (اتین) کو ضمہ اور آخر کے ماقبل کو فتح دینے سے مضارع مجہول بن جاتا ہے جیسے یَضْرِبُ سے یُضْرَبُ۔

**(ب) مضارع میں "لَنْ" کا لفظی اور معنوی عمل:**

لفظ "لَنْ" فعل مضارع پر داخل ہو کر لفظی اور معنوی تبدیلی پیدا کرتا ہے۔ لفظی تبدیلی یہ پیدا کرتا ہے کہ فعل مضارع کے پانچ صیغوں کے آخر میں نصب دیتا ہے، سات صیغوں کے آخر سے نون اعرابی گرا دیتا ہے اور دو صیغوں یعنی جمع مؤنث غائب اور حاضر میں کوئی عمل نہیں کرتا مثلاً لَنْ یَّضْرِبْنَ۔

معنی میں یہ تبدیلی کرتا ہے کہ فعل مضارع کو مستقبل منفی تاکید کے معنی سے خاص کر دیتا ہے مثلاً لَـــنْ یَّضْرِبَ (وہ ہرگز نہیں مارے گا)

سوال نمبر 3: (الف) میزان الصرف کی روشنی میں امر حاضر معروف بنانے کا طریقہ تفصیل سے بیان کریں؟

(ب) ثلاثی مجرد مطرد کے کل کتنے اور کون سے باب ہیں؟ نیز باب اَفعال کی صرف صغیر لکھیں۔

**جواب: (الف) امر حاضر معروف بنانے کا طریقہ:**

جس طرح کا امر بنانا ہو اسی طرح کے مضارع سے بناتے ہیں یعنی حاضر حاضر سے، غائب غائب سے، متکلم متکلم سے، مذکر مذکر سے، مؤنث مؤنث سے، معروف معروف سے اور مجہول مجہول سے۔ امر حاضر معروف کو فعل مضارع حاضر معروف سے بناتے ہیں؛ جس کا طریقہ یہ ہے کہ مضارع کی علامت تاء گرانے کے بعد فاء کلمہ ساکن ہو تو شروع میں ہمزہ وصل کا لائیں گے، اگر عین کلمہ مضموم ہو تو ہمزہ وصل مضموم لائیں گے مثلاً تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ، اگر عین کلمہ مفتوح یا مکسور ہو تو ہمزہ وصل مکسور لائیں گے اور لام کلمہ کو ساکن کریں گے جیسے تَفْتَحُ سے اِفْتَحْ، تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ۔

اگر علامت مضارع تاء کو گرانے کے بعد فاء کلمہ متحرک ہو تو شروع میں ہمزہ وصل لانے کی ضرورت

H_M_Hasnain_Asadi

نہیں، لام کلمہ کو ساکن کر دیں گے، اگر لام کلمہ میں حرف علت ہوگا وہ بھی گر جائے گا مثلاً تَضَارِبُ سے ضَارِبْ، تَبقِیُ سے قِ، تَعِدُ سے عِدْ۔ نیز آخر سے نون اعرابی بھی گر جائے گا جیسے تَضْرِبَانِ سے اِضْرِبَا۔

## (ب) ثلاثی مجرد مطرد کے ابواب:

ثلاثی مجرد مطرد کے کل پانچ باب ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) ضَرَبَ یَضْرِبُ، (۲) نَصَرَ یَنْصُرُ، (۳) سَمِعَ یَسْمَعُ، (۴) فَتَحَ یَفْتَحُ، (۵) کَرُمَ یَکْرُمُ

## باب افعال کی صرف صغیر:

اَکْرَمَ یُکْرِمُ اِکْرَامًا فَهُوَ مُکْرِمٌ وَاُکْرِمَ یُکْرَمُ اِکْرَامًا فَذَاکَ مُکْرَمٌ لَمْ یُکْرِمْ لَمْ یُکْرَمْ لَایُکْرِمُ لَایُکْرَمُ لَنْ یُکْرِمَ لَنْ یُکْرَمَ الامر منه اَکْرِمْ لِتُکْرَمْ لِیُکْرِمْ لِیُکْرَمْ والنهی عنه لَاتُکْرِمْ لَا تُکْرَمْ لَا یُکْرِمْ لَا یُکْرَمْ الظرف منه مُکْرَمٌ مُکْرَمَانِ مُکْرَمَاتٌ۔

## حصہ دوم.....صرف بہتر ال

سوال نمبر 4: (الف) کلام عرب میں میزان کے لیے فا عین اور لام کو خاص کیوں کیا گیا؟ نیز جامد کی تعریف و مثال لکھیں۔

(ب) مضاعف رباعی اور ناقص واوی کی تعریف اور مثال لکھیں؟

جواب: (الف): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2018ء میں دیکھیں۔

(ب): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 5: (الف) مصدر سے کتنی اور کون کون سی چیزیں مشتق ہوتی ہیں؟

(ب) ضَرَبْنَ، یَضْرِبُ اور مَضْرُوْبٌ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتر ال کی روشنی میں تحریر کریں؟

جواب (الف): جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ کریں۔

## (ب) ضَرَبْنَ، یَضْرِبُ اور مَضْرُوْبٌ کی بنائیں:

۱- ضَرَبْنَ: یہ ضَرَبَ سے بنا ہے، ضمیر برائے جمع مؤنث غائب اور فاعل آخر میں لائے اور لام کلمہ کو ساکن کر دیا تا کہ مثل کلمہ واحدہ میں مسلسل چار حرکات لازم نہ آئیں تو ضَرَبْنَ ہو گیا۔

۲- یَضْرِبُ:- یہ ضَرَبَ سے بناتے ہیں، علامت مضارع یاء شروع میں لائے، فاء کلمہ کو ساکن دیا، عین کلمہ کو باب کی مناسبت سے کسرہ دیا اور لام کلمہ کو رفع دیا' کیونکہ مضارع معرب ہے تو یَضْرِبُ ہو گیا۔

H_M_Hasnain_Asadi

۳-مَضْرُوْبٌ: یہ یُضْرَبُ سے بنایا، مضارع کی علامت یاء کو حذف کر دیا، عین اور لام کلمہ کے درمیان اسم مفعول کی علامت واؤ لائے، واؤ کی مناسبت سے عین کلمہ کو ضمہ دے دیا اور لام کلمہ کو تنوین دے دی، کیونکہ تنوین اسم کی علامت ہے تو مَضْرُوْبٌ ہو گیا۔

سوال نمبر 6: (الف) عِدَةٌ والا قانون مع امثلہ تحریر کریں؟

(ب) درج ذیل قانون کا ترجمہ کر کے مثالیں دیں؟

ہر نون تنوین وقت دخول الف لام و اضافت و نون تثنیہ و جمع بوقت اضافت ساقط میشود وجوبا۔

**جواب: (الف) عِدَةٌ والا قانون اور اس کی مثالیں:**

جو مصدر فِعْلٌ کے وزن پر ہو، اس کے فاء کلمہ میں واؤ ہو، واؤ کی حرکت مابعد کو دیتے ہیں، اس واؤ کو حذف کر کے اس کے عوض تاء آخر میں لاتے ہیں۔ اس قانون کی مثالیں یہ ہیں: عِدَةٌ، زِنَةٌ اور سِعَةٌ جبکہ یہ اصل الفاظ یوں تھے: وِعْدٌ، وِزْنٌ، وِسْعٌ۔

**(ب) قانون کا ترجمہ اور مثالیں:**

ترجمہ: ہر تنوین والے اسم پر الف لام داخل ہو جائے یا وہ دوسرے اسم کی طرف مضاف ہو جائے تو نون تنوین گر جاتا ہے۔ اسی طرح نون تثنیہ اور جمع کا بھی اضافت کے سبب وجوبی طور پر گر جاتا ہے۔

مثالیں: رَجُلٌ سے اَلرَّجُلُ، غُلَامٌ سے غُلَامُ زَیْدٍ، غُلَامَانِ سے غُلَامَا زَیْدٍ، مُسْلِمُوْنَ سے مُسْلِمُوْ مِصْرٍ۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النہائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اہل السنۃ) باکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ العامۃ (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباءِ) الموافق سنۃ 1440ھ 2019ء

## چوتھا پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے — کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: آخری دونوں سوال لازمی ہیں باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل......نحو میر﴾

سوال نمبر 1: (الف) مفرد اور مرکب میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور بتائیں کہ مرکب کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) اسمائے ظروف کون کون سے ہیں؟ سپرد قلم کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 2: (الف) مرکب غیر مفید کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ کسی ایک کی تعریف کر کے مثال دیں۔ ۸+۷=۱۵

(ب) غیر منصرف اور تثنیہ میں سے ہر ایک کا اعراب بیان کریں اور مثالیں بھی دیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: بدانکہ اسم بر دو صنف است مذکر و مؤنث مذکر آنست کہ در و علامت تانیث نہ باشد چوں رجل۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور مؤنث کی تعریف کر کے علامات تانیث لکھیں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) افعال ناقصہ کتنے اور کون سے ہیں، نیز وہ کیا عمل کرتے ہیں؟ مثال دے کر بیان کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: (الف) وہ حروف جو فعل مضارع کو جزم دیتے وہ کتنے اور کون کون سے ہیں؟ ہر حرف کی مثال بھی دیں۔ ۱۰

(ب) حروفِ نداء تحریر کر کے ان کا عمل بیان کریں؟ ۵+۵=۱۰

### ﴿حصہ دوم......نظم مائۃ عامل﴾

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کوئی تین اجزاء کا جواب دیں؟

(الف) ناظم نے حروف مشبہ بالفعل کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ شعر کی صورت میں بیان کریں؟ ۱۰

H_M_Hasnain_Asadi

ب) افعال مقاربہ کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح وتوضیح کریں؟ ۱۰

ج) افعال مدح وذم کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں۔ ۱۰

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہوجائے؟ ۱۰

۔ ازاں ھفت قیاسی اسم فاعل مصدر است　　اسم مفعول و مضاعف و فعل باشد مطلقاً

س صفت باشد کہ آں مانند اسم فاعلست　　ھفتم اسم تام باشد ناصب تمیز را

☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

## چوتھا پرچہ: نحو

### حصہ اوّل......نحو میر

سوال نمبر 1: (الف) مفرد اور مرکب میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور بتائیں کہ مرکب کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟

(ب) اسمائے ظروف کون کون سے ہیں؟ سپرد قلم کریں۔

**جواب: (الف) مفرد اور مرکب کی تعریف اور مرکب کی اقسام:**

مفرد: وہ لفظ ہے جو اکیلا اپنا معنی بتائے مثلاً زَیْدٌ۔

مرکب: وہ ہے جو دو یا دو سے زیادہ الفاظ سے مل کر بنے مثلاً زَیْدٌ قَائِمٌ۔

مرکب کی دو اقسام ہیں:

۱۔ مرکب مفید: وہ مرکب ہے کہ بات کرنے والا بات کر کے خاموش ہوجائے اور سننے والے کو کوئی خبر یا طلب حاصل مثلاً قَامَ زَیْدٌ۔

۲۔ مرکب غیر مفید: وہ ہے کہ بات کرنے والا بات کر کے خاموش ہوجائے اور سننے والے کو کوئی خبر یا طلب حاصل نہ ہو مثلاً غُلَامُ زَیْدٍ۔

**(ب) اسماء ظروف:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2018ء میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 2: (الف) مرکب غیر مفید کی کتنی اور کون سی اقسام ہیں؟ کسی ایک کی تعریف کر کے مثال دیں؟

(ب) غیر منصرف اور تثنیہ میں سے ہر ایک کا اعراب بیان کریں اور مثالیں بھی دیں؟

H_M_Hasnain_Asadi

## جواب: (الف) مرکب غیر مفید اور اس کی اقسام:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2016ء میں ملاحظہ کریں۔

## (ب) غیر منصرف کا اعراب ومثال:

غیر منصرف وہ اسم معرب ہے جس میں منع صرف کے اسباب میں سے دو پائے جائیں یا ایک پایا جائے جو دو کے قائمقام ہو۔ اس کا اعراب رفع ضمہ لفظی کے ساتھ جبکہ نصب اور جر کسرہ لفظی کے ساتھ آتا ہے مثلاً جَاءَنِیْ اَحْمَدُ، رَأَیْتَ اَحْمَدَ، مَرَرْتُ بِاَحْمَدَ۔

## تثنیہ کا اعراب:

تثنیہ وہ اسم ہے جس کے آخر میں الف ماقبل مفتوح یا یاء ماقبل مفتوح اور نون مکسورہ ملا ہوا ہو۔ اس کا اعراب آتا ہے رفع الف ماقبل مفتوح کے ساتھ جبکہ نصب اور جر یاء ماقبل مفتوح اور نون مکسورہ کے ساتھ مثلاً جَاءَنِیْ رَجُلَانِ، رَأَیْتُ رَجُلَیْنِ، مَرَرْتُ بِرَجُلَیْنِ۔

سوال نمبر 3: بدانکہ اسم بر دو صنف است مذکر و مؤنث مذکر آنست کہ در و علامت تانیث نہ باشد چوں رَجُلٌ۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور مؤنث کی تعریف کر کے علامات تانیث لکھیں؟

(ب) افعال ناقصہ کتنے اور کون سے ہیں؟ نیز وہ کیا عمل کرتے ہیں؟ مثال دے کر بیان کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

جان لو کہ اسم کی دو قسمیں ہیں: (۱) مذکر، (۲) مؤنث۔ مذکر وہ ہے جس میں مؤنث کی کوئی علامت نہ ہو مثلاً رَجُلٌ۔

## مؤنث کی تعریف اور علامات مؤنث:

مؤنث وہ اسم ہے جس میں مؤنث کی کوئی علامت ہو مثلاً طَلْحَةُ میں تاء ہے جو علامت مؤنث ہے۔

علامات مؤنث چار ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) تانیث بتاء لفظی جیسے طَلْحَةُ

(۲) تانیث بتاء معنوی مثلاً زَیْنَبُ

(۳) تانیث با ہمزہ مقصورہ جیسے حُبْلٰی

(۴) تانیث با ہمزہ ممدودہ جیسے حَمْرَاءُ

## (ب) افعال ناقصہ، ان کی تعداد اور ان کا عمل:

افعال ناقصہ سترہ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

H_M_Hasnain_Asadi

(۱) كَانَ، (۲) صَارَ، (۳) ظَلَّ، (۴) بَاتَ، (۵) اَصْبَحَ، (۶) اَضْحٰى، (۷) اَمْسٰى، (۸) عَادَ، (۹) آضَ، (۱۰) غَدَا، (۱۱) رَاحَ، (۱۲) مَا زَالَ، (۱۳) مَا انْفَكَّ، (۱۴) مَا بَرِحَ، (۱۵) مَافَتِئَ، (۱۶) مَادَامَ، (۱۷) لَيْسَ

یہ افعال جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں، مبتداء کو رفع دیتے ہیں، مبتداء کو ان کا اسم کہا جاتا ہے اور خبر کو نصب دیتے ہیں اور خبر کو ان کی خبر کہا جاتا ہے مثلاً كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا۔

سوال نمبر 4: (الف) وہ حروف جو فعل مضارع کو جزم دیتے وہ کتنے اور کون کون سے ہیں؟ ہر حرف کی مثال بھی دیں۔

(ب) حروف ندا، تحریر کر کے ان کا عمل بیان کریں؟

**جواب: (الف) فعل مضارع کو جزم دینے والے حروف:**

فعل مضارع کو جزم دینے والے حروف پانچ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

۱-لَمْ: جیسے لَمْ يَضْرِبْ

۲-لَمَّا: جیسے لَمَّا يَضْرِبْ

۳-لام الامر جیسے لِيَضْرِبْ

۴-لاءِ النہی جیسے لَا يَضْرِبْ

۵-اِن شرطیہ جیسے اِنْ تَضْرِبْ اَضْرِبْ

**(ب) حروف نداء اور ان کا عمل:**

حروف نداء تعداد میں پانچ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

۱-يَا، (۲) اَيَا، (۳) هَيَا، (۴) اَیْ، (۵) ہمزہ مفتوحہ (اَ)

یہ حروف منادیٰ مضاف، مشابہ مضاف اور نکرہ غیر معینہ کو نصب دیتے ہیں مثلاً يَا عَبْدَ اللّٰہِ۔

اگر منادیٰ مضاف، مشابہ مضاف یا نکرہ غیرہ معینہ نہ ہو تو اسے رفع دیتے ہیں مثلاً يَا اَللّٰهُ، يَا مُوْسٰى، يَا قَاضِیْ۔

## ﴿حصہ دوم......نظم مائۃ عامل﴾

سوال نمبر 5: درج ذیل اجزاء کا جواب دیں؟

(الف) ناظم نے حروف مشبہ بالفعل کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ شعر کی صورت میں بیان کریں؟

(ب) افعال مقاربہ کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح و توضیح کریں۔

H_M_Hasnain_Acadi

(ج) افعال مدح وذم کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں۔

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہو جائے؟

بعد ازاں هفت قیاسی اسم فاعل مصدر است     اسم مفعول و مضاعف و فعل باشد مطلقاً

پس صفت باشد که آں مانند اسم فاعلست     هفتم اسم تام باشد ناصب تمیز را

## جواب: (الف) حروف مشبہ بالفعل:

حروف مشبہ بالفعل چھ ہیں:

(۱) اِنَّ، (۲) اَنَّ، (۳) کَاَنَّ، (۴) لَیتَ، (۵) لٰکِنَّ، (۶) لَعَلَّ۔

یہ حروف جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتداء کو نصب دیتے ہیں تو اسے اِنَّ کا اسم کہتے ہیں اور خبر کو رفع دیتے ہیں اسے اِنَّ کی خبر کہتے ہیں۔ ناظم مائۃ عامل ان حروف کا تذکرہ اس شعر میں کیا ہے:

اِنَّ بَا اَنَّ کَاَنَّ لَیتَ لٰکِنَّ لَعَلَّ     ناصب اسمند ورافع در خبر ضد مَا وَلَا

## (ب) افعال مقاربہ:

ناظم مائۃ عامل نے افعال مقاربہ کو ایک شعر میں بیان کیا ہے:

دیگر افعال مقارب درعمل چو ناقصند     هست آں کَادَ کَرَبَ اَوْشَكَ دیگر عسٰی

چونکہ ان افعال میں قربت کے معانی پائے جاتے ہیں اس لیے انہیں مقاربہ کہتے ہیں۔ یہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں اور ان کی خبر فعل مضارع ہوتی ہے اَنْ کے ساتھ جیسے عَسٰی زَیْدٌ اَنْ یَّخْرُجَ۔ کبھی خبر بغیر کے بھی آتی ہے جیسے عَسٰی زَیْدٌ یَخْرُجُ۔

## (ج) افعال مدح وذم:

افعال مدح وذم چار ہیں:

(۱) نِعْمَ، (۲) حَبَّذَا، (۳) بِئْسَ، (۴) سَاءَ

پہلے دو مدح کے لیے اور دوسرے دونوں ذم کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ ناظم مائۃ نے ان کو ایک شعر میں بیان کیا ہے:

رافع اسماء جنس افعال مدح و ذم بود     چار باشد نِعْمَ بِئْسَ سَاءَ و آنکه حَبَّذَا

یہ افعال دو اسموں پر داخل ہوتے ہیں، پہلے اسم کو ان کا اسم کہتے ہیں جبکہ دوسرے اسم کو مخصوص بالمدح یا مخصوص بالذم کہتے ہیں مثلاً نِعْمَ الرَّجُلُ زَیْدٌ۔

## (د) عوامل قیاسیہ:

ناظم مائۃ عامل نے ان اشعار میں عوامل قیاسیہ بیان کیے ہیں جو تعداد میں سات ہیں:

H_M_Hasnain_Asadi

(۱) اسم فاعل، (۲) مصدر، (۳) اسم مفعول، (۴) مضاف، (۵) فعل، (۶) صفت مشبہ، (۷) اسم تام۔

فعل لازمی یا متعدی کی حیثیت سے عمل کرتا ہے مگر یہ اسماء اپنے افعال جیسا عمل کرتے ہیں یعنی فاعل کو رفع اور مفعول کو نصب دیتے ہیں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

## (برائے طلباء) الموافق سنة 1440ھ 2019ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل میں سے پانچ جملوں کا ترجمہ کریں؟ ۵×۳=۱۵

(i) هذه منضدة، (ii) هذا مكتبي ومكتبك، (iii) اسمي صفي الله، (iv) هل الارنب حيوان صغير، (v) القلم الاسود قلم سعيد، (vi) الورقة تحت قدمي، (vii) هذا كتاب احمد، (viii) انا قريب من النافذة

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک جزء کا ترجمہ کریں؟ ۱۰

(i) محمد تلميذ نجيب، والده رجل كريم، والدته امرأة صالحة، والده هو عبدالله، والدته اسمها اسمآء، عبدالله واسمآء لهما ولدان وبنتان، الولد الكبير هو محمد، والصغير اسمه الزبير، الزبير هو اخو محمد، والبنت الكبيرة اسمها عائشة، والصغيرة اسمها سلمى، هي اخت عائشة، وهي اخت الزبير واخت محمد .

(ii) الله رب المشرق والمغرب لا اله الا هو، تشرق الشمس في الصباح وتغرب في السماء، الصباح اول النهار والمسآء اٰخر النهار، والظهر وسط النهار، الشمس وقت الظهر في وسط السماء، تشرق الشمس فيأتي الصباح فيطير الطائر من عشه .

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین جملوں کی عربی بنائیں؟ ۳×۵=۱۵

(i) یہ میرا پڑوسی ہے، (ii) قلم کہاں ہے؟، (iii) تصویر دیوار پر ہے، (iv) اے فاطمہ اپنی آنکھیں کھولو، (v) اب نقشہ مجھ سے دور ہے۔

(ب) درج ذیل میں سے کوئی پانچ خالی جگہیں پر کریں؟ ۵×۲=۱۰

(i) اسمي...... (ii) العين قريب من...... (iii) الله...... وربك (iv) الصورة...... الجدار (v) يدي...... الكتاب (vi) انا بعيد...... الباب جدا (vii) كم قلما...... المكتبة (viii) الارض...... قدمي

H_M_Hasnain_Asadi

ال نمبر 3: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین الفاظ کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟

۱۵=ء

(i) الانف، (ii) القلم، (iii) الباب، (iv) الشمس، (v) الهرة

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ الفاظ کے معانی تحریر کریں؟ ۵×۲=۱۰

(i) المنضدة، (ii) الشعر، (iii) الاذن، (iv) الارنب، (v) الصبورة، (vi) اليمين، (vii) المحفظة، (viii) الغصن

سوال نمبر 4: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟

۱۵=۵×۳

(i) این منزلك؟ (ii) الك اخ؟ (iii) متى ينهض عن سريره؟ (iv) ماذا يفعل الآن؟ (v) هل عندك كتاب؟

(ب) بیس تک گنتی عربی میں تحریر کریں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

سوال نمبر 1: (الف) درج ذیل جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں؟

(i) هذه منضدة، (ii) هذا مكتبي ومكتبك، (iii) اسمي صفي الله، (iv) هل الارنب حيوان صغير، (v) القلم الاسود قلم سعيد، (vi) الورقة تحت قدمي، (vii) هذا كتاب احمد، (viii) انا قريب من النافذة

(ب) درج ذیل اجزاء کا ترجمہ کریں؟

(i) محمد تلميذ نجيب، والده رجل كريم، والدته امراة صالحة، والده هو عبدالله، والدته اسمها اسماء، عبدالله واسماء لهما ولدان وبنتان، الولد الكبير هو محمد، والصغير اسمه الزبير، الزبير هو اخو محمد، والبنت الكبيرة اسمها عائشة، والصغيرة اسمها سلمى، هي اخت عائشة، وهي اخت الزبير واخت محمد۔

(ii) الله رب المشرق والمغرب لا اله الا هو، تشرق الشمس في الصباح وتغرب في السماء، الصباح اول النهار والمساء آخر النهار، والظهر وسط النهار، الشمس وقت الظهر في وسط السماء، تشرق الشمس فيأتي الصباح فيطير الطائر من عشه۔

H_M_Hasnain_Asadi

جواب: (الف) جملوں کا اردو میں ترجمہ:

(i) یہ میز ہے۔ (ii) یہ میرا ہے اور تیرا بینچ ہے۔ (iii) میرا نام صفی اللہ ہے۔ (iv) کیا خرگوش چھوٹا جانور ہے؟ (v) سیاہ قلم، سعید کا قلم ہے۔ (vi) کاغذ میرے پاؤں کے نیچے۔ (vii) یہ کتاب احمد کی ہے۔ (viii) میں کھڑکی کے پاس ہوں۔

(ب) اجزاء کا اردو ترجمہ:

(i) محمد معزز طالب علم ہے، اس کا باپ نیک آدمی ہے، اس کی والدہ صالحہ عورت ہے، اس کا باپ عبداللہ ہے، اس کی ماں کا نام اسماء ہے، عبداللہ اور اسماء کے دو بیٹے اور دو بیٹیاں ہیں۔ بڑا بیٹا محمد ہے اور چھوٹے بیٹے کا نام زبیر ہے۔ زبیر محمد کا بھائی ہے۔ بڑی بیٹی کا نام عائشہ اور چھوٹی بیٹی کا نام سلمٰی ہے۔ وہ عائشہ کی بہن ہے۔ یہ زبیر اور محمد کی بہن ہے۔

(ii) اللہ تعالیٰ مشرق ومغرب کا رب ہے، اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں ہے، آفتاب صبح کے وقت طلوع ہوتا ہے اور شام کے وقت غروب ہوجاتا ہے، صبح دن کا پہلا حصہ ہے اور شام اس کا آخری حصہ ہے، ظہر دن کا درمیانی حصہ ہے، ظہر کے وقت سورج آسمان کے درمیان میں آجاتا ہے۔ سورج کے چمکتے ہی صبح نمایاں ہوجاتی ہے اور پرندہ اپنے گھونسلے سے اڑتا ہے۔

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں؟

(i) یہ میرا پڑوسی ہے، (ii) قلم کہاں ہے؟، (iii) تصویر دیوار پر ہے، (iv) اے فاطمہ اپنی آنکھیں کھولو، (v) اب نقشہ مجھ سے دور ہے۔

(ب) درج ذیل خالی جگہیں پر کریں؟

(i) اسمی...... (ii) العين قريب من...... (iii) الله...... وربك (iv) الصورة...... الجدار (v) يدی...... الكتاب (vi) انا بعيد...... الباب جدا (vii) كم قلما...... المكتبة (viii) الارض...... قدمی

جواب: (الف) اردو جملوں کا عربی میں ترجمہ:

(i) هذا جواری (ii) این القلم؟ (iii) التصوير على الجدار (iv) يا فاطمة! افتحی عينيك (v) الأن الجدول بعيد منی۔

(ب) خالی جگہیں پر:

(i) اسمی محمد اعظم النورانی (ii) العين قريب من الانف (iii) الله ربی وربك (iv) الصورة على الجدار (v) يدی فوق الكتاب (vi) انا بعيد من الباب جدا (vii) كم

H_M_Hasnain_Asadi

قلماً فی المکتبة؟ (viii) الارض تحت قدمی

سوال نمبر3: (الف) درج ذیل الفاظ کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟

(i) الانف، (ii) القلم، (iii) الباب، (iv) الشمس، (v) الهرة

(ب) درج ذیل الفاظ کے معانی تحریر کریں؟

(i) المنضدة، (ii) الشعر، (iii) الاذن، (iv) الارنب، (v) الصبورة، (vi) اليمين، (vii) المحفظة، (viii) الغصن

**جواب: (الف) الفاظ کا جملوں میں استعمال:**

(i) الانف قريب من العين (ii) القلم فی جيبی (iii) الباب مغلوق (iv) الشمس طالعة (v) الهرة نائمة

**(ب) الفاظ کے معانی:**

(i) میز، (ii) بال، (iii) کان، (iv) خرگوش، (v) دایاں ہاتھ، (vi) بستہ، (vii) ٹہنی

سوال نمبر4: (الف) درج ذیل سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟

(i) این منزلك؟ (ii) الك اخ؟ (iii) متی ينهض عن سريره؟ (iv) ماذا يفعل الان؟ (v) هل عندك كتاب؟

(ب) بیس تک گنتی عربی میں تحریر کریں؟

**جواب: (الف) سوالات کے عربی میں جواب:**

(i) منزلی بعيد من المسجد (ii) نعم، لی اخوان (iii) هو ينهض فی الصباح عن سريره (iv) هو يدرس فی المدرسة (v) نعم، عندی كتاب

**(ب) بیس تک عربی میں گنتی:**

(۱) الاحد، (۲) الاثنان، (۳) ثلاثة، (۴) اربعة، (۵) خمسة، (۶) ستة، (۷) سبعة، (۸) ثمانية، (۹) تسعة، (۱۰) عشرة، (۱۱) احد عشر، (۱۲) اثنا عشر، (۱۳) ثلاثة عشر، (۱۴) اربعة عشر، (۱۵) خمسة عشر، (۱۶) ستة عشر، (۱۷) سبعة عشر، (۱۸) ثمانية عشر، (۱۹) تسعة عشر، (۲۰) العشرون۔

☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظيم المدارس (اهل السنة) باكستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

## (برائے طلباء) الموافق سنة 1440ھ 2019ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس و مطالعہ پاکستان

کل نمبر: ۱۰۰

وقت: تین گھنٹے

نوٹ: سوال نمبر 1 اور سوال نمبر 5 لازمی ہیں باقی دونوں قسموں سے کوئی دو دو سوال حل کریں۔

### ﴿حصہ اوّل......جنرل سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہیں پر کریں؟ ۱۰

۱-پودوں کے متعلق علم کو...... کہتے ہیں۔

۲-ریاضی......اور اعداد کی خصوصیات کا علم ہے۔

۳-جابر بن حیان......کا ماہر تھا۔

۴-بیکٹیریا کو دیکھنے کے لیے......استعمال ہوتی ہے۔

۵-ایڈز کے وائرس کو...... کہتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں؟ ۱۰

۱-تپ دق لاعلاج مرض ہے۔

۲-پولیو، وائرس عصبی نظام پر حملہ کرتا ہے۔

۳-بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے۔

۴-جانوروں کے علم کو باٹنی کہتے ہیں۔

۵-کیبل ٹی وی میں الیکٹریکل سگنلز کو ریڈیو ویوز میں بدلا جاتا ہے۔

سوال نمبر 2: سائنس کی مختلف شاخوں کے متعلق بیان کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 3: ڈینگی بخار کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟ ۱۵

سوال نمبر 4: کمپیوٹر کے کون کون سے اہم حصے ہوتے ہیں اور یہ کیا کام کرتے ہیں؟ ۱۵

### ﴿حصہ دوم......مطالعہ پاکستان﴾

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہیں پر کریں۔ ۱۰

۱-اورنگزیب عالمگیر کی وفات سن......میں ہوئی۔

H_M_Hasnain_Asadi

۲-نادر شاہ نے برصغیر پر سن......میں حملہ کیا۔

۳-سن......میں قائد اعظم نے مسلم لیگ میں شمولیت اختیار کی۔

۴-نادر شاہ سن......میں قتل ہوا۔

۵-شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سن......کو دہلی میں پیدا ہوئے۔

(ب) مختصر جواب دیں؟ ۱۰

۱-جنگ آزادی میں حصہ لینے والے پانچ مشائخ کے نام لکھیں؟

۲-پاکستان کے موجودہ صدر کا نام بتائیں۔

۳-برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس نے رکھی؟

۴-قائد اعظم نے چودہ نکات کب پیش کیے؟

۵-برصغیر میں اسلامی حکومت کے زوال کے دو اسباب کے نام لکھیں؟

سوال نمبر 6: برصغیر میں انگریز کی آمد کس طرح اور کب ہوئی اور انہوں نے کس طرح یہاں کی حکومت پر قبضہ کیا؟ ۱۵

سوال نمبر 7: تحریک پاکستان کے چند محرکات کی وضاحت کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 8: امام احمد رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ کے معاشی نکات تحریر کریں؟ ۱۵

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## درجہ عامہ (برائے طلباء) سال اول 2019ء

## چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان

### ﴿حصہ اوّل......جنرل سائنس﴾

سوال نمبر 1: (الف) خالی جگہیں پر کریں؟

۱-پودوں کے متعلق علم کو......کہتے ہیں۔

۲-ریاضی......اور اعداد کی خصوصیات کا علم ہے۔

۳-جابر بن حیان......کا ماہر تھا۔

۴-بیکٹیریا کو دیکھنے کے لیے......استعمال ہوتی ہے۔

۵-ایڈز کے وائرس کو......کہتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں؟

H_M_Hasnain_Asadi

۱-تپ دق لاعلاج مرض ہے۔
۲-پولیو، وائرس عصبی نظام پر حملہ کرتا ہے۔
۳-بوعلی سینا طب کے بانیوں میں سے تھے۔
۴-جانوروں کے علم کو باٹنی کہتے ہیں۔
۵-کیبل ٹی وی میں الیکٹریکل سگنلز کو ریڈیو ویوز میں بدلا جاتا ہے۔

## جواب: (الف) خالی جگہوں کو پر کرنے والے فقرات:

(۱) پودوں کے متعلق علم کو باٹنی یا علم نباتات کہتے ہیں۔
(۲) ریاضی پیائش اور اعداد کی خصوصیات کا علم ہے۔
(۳) جابر بن حیان علم کیمیا کا ماہر تھا۔
(۴) بیکٹیریا کو دیکھنے کے لیے خوردبین استعمال ہوتی ہے۔
(۵) ایڈز کے وائرس کو ایچ آئی وی کہتے ہیں۔

## (ب) درست جواب کی نشاندہی:

(۱) درست، (۲) درست، (۳) درست، (۴) غلط، (۵) غلط

سوال نمبر 2: سائنس کی مختلف شاخوں کے متعلق بیان کریں؟

## جواب: سائنس کی مختلف شاخیں:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر 3: ڈینگی بخار کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟

## جواب: ڈینگی بخار:

یہ درحقیقت ملیریا کا مرض ہے جو انسان میں مادہ اینوفلیز مچھر کے کاٹنے سے پھیلتا ہے، اس مرض سے پہلے سردی سے کپکپاہٹ ہوتی ہے، پھر تیز بخار سے جسم گرم ہو جاتا ہے، اگر بخار دائمی ہو تو مریض کی تلی بڑھ جاتی ہے۔ تیسری سٹیج میں مریض کو پسینہ آتا ہے اور بخار کی شدت میں کمی آجاتی ہے۔ ملیریا (ڈینگی) جولائی سے نومبر کے درمیان ہوتا ہے۔

ملیریا (ڈینگی) کے کنٹرول کرنے کا سب سے بڑا اہم جزو مچھر کو مارنا ہے، جس کے لیے گھروں میں مچھر مار دوائی کا چھڑکاؤ، غیر ضروری تالابوں اور جوہڑوں کو پر کرنا ہے۔ پانی کے اوپر مٹی کے تیل کا چھڑکاؤ اور انسان رات کو مچھر بھگانے والا تیل ملے، مچھر دانی اور دوسرے طریقے استعمال کرنا چاہیے یعنی کلورو کوئین جیسی دوائی استعمال کریں۔

H_M_Hasnain_Asadi

سوال نمبر 4: کمپیوٹر کے کون کون سے اہم حصے ہوتے ہیں اور یہ کیا کام کرتے ہیں؟

جواب: جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ کریں۔

## حصہ دوم......مطالعہ پاکستان

سوال نمبر 5: (الف) خالی جگہیں پر کریں؟

۱- اورنگزیب عالمگیر کی وفات سن......میں ہوئی۔

۲- نادر شاہ نے برصغیر پر سن......میں حملہ کیا۔

۳- سن......میں قائداعظم نے مسلم لیگ میں شمولیت اختیار کی۔

۴- نادر شاہ سن......میں قتل ہوا۔

۵- شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سن......کو دہلی میں پیدا ہوئے۔

(ب) مختصر جواب دیں؟

۱- جنگ آزادی میں حصہ لینے والے پانچ مشائخ کے نام لکھیں؟

۲- پاکستان کے موجودہ صدر کا نام بتائیں؟

۳- برصغیر میں اسلامی حکومت کی بنیاد کس نے رکھی؟

۴- قائداعظم نے چودہ نکات کب پیش کیے؟

۵- برصغیر میں اسلامی حکومت کے زوال کے دو اسباب کے نام لکھیں؟

جواب: (الف) خالی جگہیں پر:

(۱) 1707ء میں، (۲) 1739ء میں، (۳) 1913ء میں، (۴) 1747ء میں، (۵) 1703ء میں۔

(ب) مختصر جوابات:

(۱) (i) علامہ فضل حق خیر آبادی، (ii) مفتی صدر الدین آزردہ، (iii) مفتی عنایت احمد کاکوروی، (iv) مفتی لطف اللہ علی گڑھی، (v) علامہ کفایت علی کافی وغیرہ۔

(۲) پاکستان کے موجودہ صدر کا نام ڈاکٹر عارف علوی ہے۔

(۳) سلطان قطب الدین ایبک نے 1206ء میں۔

(۴) 1929ء میں۔

(۵) حل شدہ پرچہ 2015ء میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 6: برصغیر میں انگریز کی آمد کس طرح اور کب ہوئی اور انہوں نے کس طرح یہاں کی حکومت

H_M_Hasnain_Asadi

پر قبضہ کیا؟

جواب: برصغیر میں انگریز کی آمد اور حکومت پر قبضہ:

شروع شروع میں انگریز تجارت کی غرض سے برصغیر میں داخل ہوئے، جب انہوں نے یہاں کے حالات کو اپنے لیے سازگار دیکھا تو انہوں نے چھوٹی چھوٹی ریاستوں کے معاملات میں دخل اندازی شروع کر دی اور یوں وہ اپنا اثر ورسوخ بڑھانے میں کامیاب ہو گئے۔ چنانچہ آل انڈیا کمپنی نے 1757ء میں نواب سراج الدولہ سے بنگال فتح کیا اور پھر 1857ء تک سو سال کے عرصہ میں ایک ایک کر کے تمام بڑی ریاستوں کو فتح کر لیا۔

دہلی فتح کرنے کے بعد انگلستان کی ملکہ وکٹوریہ نے برصغیر کو باقاعدہ برطانیہ کی نوآبادی بنانے کا اعلان کر دیا۔ یوں مسلمان انگریز اور ہندو دونوں انگریز کی غلامی میں چلے گئے اور مسلمانوں کے اقتدار کی کشتی ڈوب گئی۔

سوال نمبر 7: تحریک پاکستان کے چند محرکات کی وضاحت کریں؟

جواب: تحریک پاکستان کے چند محرکات:

تحریک پاکستان کے چند ایک محرکات واسباب حسب ذیل ہیں:

(i) فرقہ وارانہ فسادات: ہندوستان میں مسلمانوں کے مقابلہ میں ہندوؤں کی تعداد کثیر تھی، اس طرح ہندو و مسلم فسادات کا آغاز ہو گیا۔ تاہم یہ خدشہ برقرار تھا کہ انگریز کے جانے کے بعد ہندو "رام راج" کریں گے اور مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلیں گے۔

(ii) معاشرتی حالات: شدت پسند ہندو چاہتے تھے کہ مسلمانوں کو معاشرتی طور پر کمزور ترین بنا دیا جائے، کیونکہ وہ مسلمانوں سے اس لیے بھی خائف تھے کہ مسلمان انتقامی کاروائی کرتے ہوئے کہیں اقتدار پر قابض نہ ہو جائیں۔

(iii) مسلم زبان وثقافت کی مخالفت: ہندو انگریز کی موجودگی میں اس بات پر زور لگاتے رہے کہ مسلمانوں کو دوسرے درجہ کا شہری قرار دیا جائے، اسی نظریہ کی بنیاد پر انہوں نے مسلم زبان وثقافت کو مٹانے کی بھی ناکام کوشش کی۔

(iv) کانگرسی وزارتیں: 1937ء تا 1939ء برصغیر میں کانگرسی وزارتیں قائم رہیں، اس دوران اقتدار سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ہندوؤں نے مسلمانوں کو دبانے کی بھرپور کوشش کی اور انہیں بنیادی شہری حقوق سے محروم کرنے کی بھی کوشش کی۔

سوال نمبر 8: امام احمد رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ کے معاشی نکات تحریر کریں؟

H_M_Hasnain_Asadi

**جواب: امام احمد رضا خاں کے معاشی نکات:**

حضرت امام احمد رضا خاں نے 1912ء میں معاشی نکات پیش کیے جو حسب ذیل ہیں:

۱- ان امور کے علاوہ جن میں حکومت دخل انداز ہے مسلمان اپنے معاملات باہم فیصلہ کریں تاکہ مقدمہ بازی میں جو کروڑوں روپے خرچ ہو رہے ہیں پس انداز ہو سکیں۔

۲- بمبئی، کلکتہ، رنگون، مدراس، حیدر آباد اور دکن کے تونگر مسلمان اپنے بھائیوں کے لیے بینک کھولیں۔

۳- مسلمان اپنی قوم کے سوا کسی سے کچھ نہ خریدیں۔

۴- علم دین کی ترویج و اشاعت کریں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)

## (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## ﴿پہلا پرچہ: ترجمہ قرآن وتجوید﴾

وقت: تین گھنٹے کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

## حصہ اوّل: قرآن مجید

سوال نمبر ۱: درج ذیل میں سے کوئی چھ اجزا کا ترجمہ کریں؟ ۶۰=۱۰×۶

(i) اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

(ii) كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَ كُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ج ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

(iii) وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِىْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ۝

(iv) قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِىَ اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا ط وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَ ۝ قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَ هُدًى وَّ بُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْئَلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ط وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ۝

(vii) اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ ط وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنْهُمْ لَيَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝

(viii) وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَىْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَ نَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ ط وَ بَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ ۝

(ix) شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِىْ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ج

H_M_Hasnain_Asadi

فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط

(x) هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ ط وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ○

سوال نمبر۲: درج ذیل میں سے صرف پانچ الفاظ قرآنیہ کے معانی لکھیں؟ ۵×۲=۱۰

(i) هدى (ii) السفهاء (iii) ظلمت (iv) برق (v) فراشا (vi) ثمرة (vii) ميثاق (viii) مستقر

## حصہ دوم: تجوید

سوال نمبر۳: درج ذیل میں سے کوئی پانچ حروف کے مخارج تحریر کریں؟ ۵×۲=۱۰

ا، خ، غ، ق، ض، ظ، م

سوال نمبر۴: درج ذیل کوئی سے دو اجزا کے جواب دیں؟

(i) حروف لہاتیہ اور حروف شجریہ کی وضاحت کریں نیز بتائیں کہ حروف قمریہ کون کون سے ہیں؟ ۲+۲+۶=۱۰

(ii) حلق کے کتنے اور کون سے حصے ہیں ہر حصے سے ادا ہونے والے حروف بیان کریں؟ ۵+۵=۱۰

(iii) صفات عارضہ کل کتنی ہیں ان میں سے کوئی سات کے صرف نام لکھیں؟ ۳+۷=۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اول) برائے طالبات بابت ۲۰۲۰ء

## پہلا پرچہ: قرآن و تجوید

## حصہ اول: قرآن مجید

سوال نمبر۱: درج ذیل میں سے کوئی چھ اجزا کا ترجمہ کریں؟

(i) اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ○

(ii) كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَكُنْتُمْ اَمْوَاتًا فَاَحْيَاكُمْ ج ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○

(iii) وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا

H_M_Hasnain_Asadi

عَدْلٌ وَّلَاهُمْ يُنْصَرُوْنَo

(iv) قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا ط وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَo قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ

(v) قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَ هُدًى وَّ بُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَo

(vi) اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْـَٔلُوْا رَسُوْلَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ط وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِo

(vii) اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ اَبْنَآءَهُمْ ط وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنْهُمْ لَيَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَo

(viii) وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَ نَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ ط وَ بَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَo

(ix) شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ج فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط

(x) هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ ط وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُo

## جواب: ترجمہ آیات قرآنی

(i) تو ہمیں سیدھی راہ دکھا، ان لوگوں کی راہ جن پر تو نے انعام کیا، نہ ان لوگوں کی جن پر تیرا غضب ہوا اور نہ گمراہ لوگوں کی۔

(ii) تم کیوں انکار کرتے ہو اللہ کا، حالانکہ اس نے تمہیں زندہ کیا، جب کہ تم مردہ تھے، پھر وہ تمہیں مارے گا اور پھر وہ تمہیں زندہ کرے گا پھر تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

(iii) اور تم اس دن سے ڈرو، جس میں کوئی ایک جان دوسری کے لیے کسی قسم کا بدلہ نہیں دے سکے گی، نہ ان میں سے کسی کی سفارش قبول کی جائے گی اور نہ معاوضہ قبول کیا جائے گا اور نہ ان کی مدد کی جائے گی۔

(IV) لوگوں نے کہا: آپ ہمارے لیے اپنے پروردگار سے دعا کریں کہ وہ ہمارے لیے گائے کے بارے میں واضح کردے، کیونکہ گائے ہم پر مشتبہ ہوگئی ہے، اگر اللہ نے چاہا تو ہم ضرور راستہ پالیں گے، تو آپ (حضرت موسیٰ علیہ السلام) نے فرمایا: بیشک اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ بے شک وہ گائے ہو۔

(V) آپ فرمادیں کون شخص دشمن ہے جبرئیل کا، حالانکہ اس نے تمہارے دل پر ایسی چیز اتاری ہے اللہ تعالیٰ کی اجازت سے، جو تصدیق کرنے والی ہے جو تمہارے پاس موجود ہے، وہ ہدایت ہے اور خوشخبری ہے

H_M_Hasnain_Asadi

مومنوں کے لیے۔

(vi) کیا تم چاہتے ہو کہ اپنے رسول سے ایسا سوال کرو جس طرح تم سے پہلے (حضرت) موسیٰ (علیہ السلام) سے سوال کیا گیا جو آدمی ایمان کے بجائے کفر کو اختیار کرتا ہے، وہ گمراہی کے برے راستہ پر ہے۔

(vii) جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی، وہ اسے پہچانتے ہیں، جس طرح وہ اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں اور بے شک ایک گروہ حق کو چھپاتا ہے حالانکہ وہ جانتے ہیں۔

(viii) اور ہم ضرور آزمائیں گے تمہیں کچھ خوف، بھوک، مالوں، جانوں اور پھلوں میں کمی کر کے اور آپ صبر کرنے والوں کو خوشخبری سنا دیں۔

(ix) رمضان کا مہینہ وہ ہے جس میں قرآن اتارا گیا جو ہدایت لوگوں کے لیے، ہدایت کی ہدایت اور حق و باطل کی نشانیاں ہیں، تم میں سے جو آدمی اس مہینہ کو پائے وہ اس کے روزے رکھے۔

(x) وہ صرف ایسی بات کا انتظار کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ بادلوں کے سائے میں ان کے پاس آئے اور فرشتے بھی، فیصلہ ہو کر رہے گا اور تمام معاملات اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کیے جائیں گے۔

**سوال نمبر۲: درج ذیل میں سے صرف پانچ الفاظ قرآنیہ کے معانی لکھیں؟**

(i) هُدًى (ii) اَلسُّفَهَآءُ (iii) ظُلُمٰتٍ (iv) بَرْقٌ (v) فِرَاشًا (vi) ثَمَرَةً (vii) مِيْثَاقٌ (viii) مُسْتَقَرٌّ

**جواب: الفاظ قرآنی کے معانی**

(i) ہدایت (ii) بیوقوف لوگ (iii) تاریکیاں (iv) بجلی (v) بچھونا (vi) پھل (vii) پختہ وعدہ (viii) ٹھکانا

## حصہ دوم: تجوید

**سوال نمبر۳: درج ذیل میں سے کوئی پانچ حروف کے مخارج تحریر کریں؟** ۵×۲=۱۰

ا، خ، غ، ق، ض، ظ، م

**اَ:**

انتہائے حلق۔ یہ حلق کا آخری حصہ ہے اور اَ کا مخرج ہے۔

**غ، خ:**

ابتدائے حلق، یعنی حلق کا اگلا حصہ اور یہ غ اور خ کا مخرج ہے۔

**ق:**

زبان کی جڑ اور تالو کا نرم حصہ یہ 'ق' کا مخرج ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

**ض:**

حافہ لسان یعنی زبان کا بغلی کنارہ جو حلق کی طرف ہے اس کے بائیں یا دائیں اوپر کی داڑھوں کی جڑیں۔

**ظ:**

نوک زبان اور ثنایا علیا کے کنارے، یہ 'ظ' کا مخرج ہے۔

**م:**

دونوں ہونٹوں کے خشک حصے سے 'م' ادا ہوتی ہے۔

سوال نمبر۴: درج ذیل کوئی سے دو اجزا کے جواب دیں؟

(i) حروف لہاتیہ اور حروف شجریہ کی وضاحت کریں نیز بتائیں کہ حروف قمریہ کون کون سے ہیں؟

(ii) حلق کے کتنے اور کون سے حصے ہیں ہر حصے سے ادا ہونے والے حروف بیان کریں؟

(iii) صفات عارضہ کل کتنی ہیں ان میں سے کوئی سات کے صرف نام لکھیں؟

**جواب: (i) حروف لہاتیہ:**

وہ حروف جو کوے کے متصل زبان کی جڑ اور تالو سے ادا ہوں۔ مثلاً ق۔ ک۔

**حروف شجریہ:**

وہ حروف جو وسط زبان اور مقابل کے تالو سے ادا ہوتے ہیں۔ مثلاً ج، ش، ی وغیرہ۔

**حروف قمریہ:**

وہ حروف جن سے پہلے لام تعریف پڑھا جائے۔ ان کو حروف قمریہ کہتے ہیں۔ حروف قمریہ چودہ ہیں جن کا مجموعہ ہے: اَبْغِ حَجَّكَ وَخَفْ عَقِيْمَهٗ جیسے اَلْاٰن، اَلْبُخْلُ۔

**(ii) حلق کے حصے اور ان سے ادا ہونے والے حروف:**

حلق کے کل تین حصے ہیں۔

(۱) انتہائے حلق (۲) وسط حلق (۳) ابتدائے حلق

**انتہائے حلق:**

یہ ء اور ھا کا مخرج ہے۔

**وسط حلق:**

یہ ع اور حا کا مخرج ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

**ابتدائے حلق:**

یہ غ اور خا کا مخرج ہے۔

**(iii) صفات عارضہ:**

صفات عارضہ کل سترہ (۱۷) ہیں۔ جن میں سے سات (۷) کے نام درج ذیل ہیں:

(۱) ترقیق: باریک پڑھنا (۲) لین: مد کی طرح نرمی کرنا (۳) ادغام: ملا دینا (۴) قلب: بدلنا (۵) ابدال: بدلنا (۶) حذف: حرف کو ختم کرنا (۷) اثبات: حرف کو باقی رکھنا۔

☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النھائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اھل السنة) پاکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ العامۃ (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## دوسرا پرچہ: عقائد وفقہ

وقت: تین گھنٹے کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

### حصہ اوّل: عقائد

**سوال نمبر۱:** درج ذیل میں سے کسی پانچ اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) ذات وصفات الٰہی حادث ہیں یا قدیم؟ عقیدہ لکھیں (ب) سب سے پہلے انسان اور سب سے پہلے نبی کے بارے میں وضاحت کریں؟ (ج) انبیاء کی تعداد مقرر کرنے کے بارے عقیدہ تحریر کریں؟ (د) مرنے کے بعد روح کہاں رہتی ہے؟ تحریر کر (ھ) منکر نکیر کب آتے ہیں اور کیا سوال کرتے ہیں؟ (و) میزان کیا ہے؟ وضاحت کریں۔

**سوال نمبر۲:** درج ذیل میں سے کسی پانچ اجزا کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) اللہ تعالیٰ نے عالم کو کیوں پیدا کیا؟ (ب) معصوم کون ہے؟ وضاحت کریں؟ (ج) معجزہ اور کرامت میں فرق کی وضاحت کریں؟ (د) کس وقت ایمان لانا بیکار ہے؟ بیان کریں؟ (ھ) قیامت کن لوگوں پر آئے گی؟ تحریر کریں؟ (و) ولی کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ یہ رتبہ کیسے ملتا ہے؟

### حصہ دوم: فقہ

**سوال نمبر۳:** درج ذیل میں سے صرف پانچ اجزا کے جوابات تحریر کریں ۵×۵=۲۵

(الف) وضو کے کوئی پانچ مکروہات تحریر کریں (ب) مباشرت فاحشہ کیا ہے؟ اس سے وضو ٹوٹتا ہے یا نہیں؟ (ج) غسل کے فرائض لکھیں؟ (د) غسل کو فرض کرنے والی چیزیں بیان کریں؟ (ھ) کس پانی سے وضو اور غسل جائز ہے اور کس سے نہیں؟ (و) ماء مستعمل کو کام میں لانے کا حیلہ تحریر کریں؟

**سوال نمبر۴:** درج ذیل میں سے صرف پانچ اجزا کے جوابات تحریر کریں؟ ۵×۵=۲۵

(الف) نجاست غلیظہ ونجاست خفیفہ کا فرق کب معتبر ہے؟ (ب) کون کون سی چیزیں نجاست خفیفہ ہیں؟ صرف پانچ کے نام لکھیں (ج) کافر کے جھوٹے کا حکم بیان کریں؟ (د) تیمم کا طریقہ تحریر کریں؟

H_M_Hasnain_Asadi

(ھ) موزوں پر مسح کرنے کی کوئی تین شرطیں لکھیں (و) موزوں پر مسح کرنے کا طریقہ تحریر کریں؟

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت ۲۰۲۰ء

## دوسرا پرچہ: عقائد وفقہ

## حصہ اوّل: عقائد

**سوال نمبر ۱: درج ذیل اجزاء کے جوابات تحریر کریں؟**

(الف) ذات وصفات الٰہی حادث ہیں یا قدیم؟ عقیدہ لکھیں (ب) سب سے پہلے انسان اور سب سے پہلے نبی کے بارے میں وضاحت کریں؟ (ج) انبیاء کی تعداد مقرر کرنے کے بارے عقیدہ تحریر کریں؟ (د) مرنے کے بعد روح کہاں رہتی ہے؟ تحریر کر (ھ) منکر نکیر کب آتے ہیں اور کیا سوال کرتے ہیں؟ (و) میزان کیا ہے؟ وضاحت کریں۔

H_M_Hasnain_Asadi

**جواب: اجزاء کے جوابات:**

**(الف) ذات وصفات الٰہی قدیم وغیر حادث:**

**عقیدہ:**

جس طرح ذات باری تعالیٰ ازلی، ابدی اور قدیم ہے۔ اسی طرح صفات باری تعالیٰ بھی ازلی، ابدی، قدیم اور غیر حادث ہیں۔

**(ب) سب سے پہلا انسان اور سب سے پہلا نبی:**

روئے زمین کا سب سے پہلا انسا حضرت آدم علیہ السلام ہیں اور سب سے پہلے نبی بھی آپ ہیں۔ آپ سے پہلے نہ کوئی انسان تھا اور نہ کوئی نبی۔

**(ج) تعداد انبیاء کے بارے میں عقیدہ:**

تعداد انبیاء کرام علیہم السلام کے حوالے سے مختلف روایات منقول ہیں۔ زیادہ مشہور روایت ایک لاکھ چوبیس ہزار والی ہے لہٰذا تعداد انبیاء علیہم السلام کا عقیدہ یوں ہے: کل انبیاء علیہم السلام ایک لاکھ چوبیس ہزار یا کم وبیش ہیں۔

**(د) مرنے کے بعد روح کا مسکن:**

مرنے کے بعد مسلمان کی روح قندیل عرش عظیم کے نیچے، قبر میں، آسمانوں سے اوپر، چاہ زمزم میں یا

زمین و آسمان کے درمیان یا مقام علّیین میں حسب مراتب رہتی ہے، مگر کافر کی روح کا مسکن گندگی کا ڈھیر اور قبر تک محدود ہوتا ہے۔

## (ھ) منکر نکیر کا آنا اور میت سے سوال کرنا:

جب میت کو قبر میں دفنا دیا جاتا ہے، تو اس کے پاس زمین کو چیرتے ہوئے دو فرشتے آتے ہیں جن کو منکر نکیر کہا جاتا ہے۔ یہ فرشتے نہایت ڈراؤنی شکل کے ہوتے ہیں۔ مسلمان میت کو اٹھاتے ہیں، اس سے تین سوال کرتے ہیں: (i) مَنْ رَّبُّكَ؟ (تیرا پروردگار کون ہے؟) (ii) (تیرا دین کیا ہے؟) مَا تَقُوْلُ فِیْ حَقِّ هٰذَا الرَّجُلِ؟ (اس ذات کے بارے میں تو کیا کہتا تھا؟) تو مسلمان یوں جواب دیتا ہے: (i) رَبِّیَ اللّٰهُ (میرا پروردگار اللہ ہے) (ii) دِیْنِیَ الْاِسْلَامُ (میرا دین اسلام ہے) (iii) هٰذَا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ یہ اللہ تعالیٰ کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ مسلمان منکر و نکیر کے سوالات کے جوابات حسب عوامل و درجہ دے لیتا ہے، مگر کافر گھبراتا ہے اور وہ جواب دینے سے قاصر رہتا ہے۔

## (ھ) "میزان" کا مطلب:

لفظ "میزان" اسم آلہ ہے، جس کا معنی "ترازو" ہے۔ یہاں میزان سے مراد وہ ترازو ہے، جو قیامت کے دن نصب کیا جائے، جس پر لوگوں کے اچھے اور برے اعمال تولے جائیں گے۔ میزان حق ہے۔

**سوال نمبر۲:** درج ذیل اجزا کے جوابات تحریر کریں؟

(الف) اللہ تعالیٰ نے عالم کو کیوں پیدا کیا؟ (ب) معصوم کون ہے؟ وضاحت کریں۔ (ج) معجزہ اور کرامت میں فرق کی وضاحت کریں؟ (د) کس وقت ایمان لانا بیکار ہے؟ بیان کریں۔ (ھ) قیامت کن لوگوں پر آئے گی؟ تحریر کریں؟ (و) ولی کی تعریف کریں نیز بتائیں کہ یہ رتبہ کیسے ملتا ہے؟

## جواب: اجزاء کے جوابات:

## (الف) عالم کو پیدا کرنے کی وجہ:

غیر اللہ، کو عالم کہا جاتا ہے، عالم کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا، اسے پیدا کرنے کا مقصد اپنی ذات کا اظہار تھی۔ اپنی ذات اور کاری گری کا مظہر بنانے کے لیے "عالم" کو وجود بخشا۔

## (ب) معصومین:

اللہ تعالیٰ کے تمام فرشتے اور تمام انبیاء کرام علیہم السلام معصوم ہیں۔ ان سے عمداً اور سہواً ہر قسم کی غلطی نہیں ہوسکتی۔ ان کی طرف غلطی اور گناہ کی نسبت کرنا کفر ہے۔

## (ج) معجزہ اور کرامت میں فرق:

نبی سے اعلان نبوت کے بعد، جو عمل خلاف عادت صادر ہو، اسے معجزہ کہا جاتا ہے۔ جس طرح چاند

H_M_Hasnain_Asadi

کے دوٹکڑے کرنا، ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ ہے۔ معجزہ نبی کی نبوت کی دلیل ہوتا ہے۔
کسی ولی سے جو بات خلاف عادت صادر ہو، اسے کرامت کہا جاتا ہے، کرامت ولی کی ولایت کی دلیل ہوتی ہے۔

## (د) ایمان کے غیر معتبر ہونے کا وقت:

وفات کے وقت جب فرشتے نظروں کے سامنے ہوں، یا جب قرب قیامت میں آفتاب مغرب کی طرف سے طلوع ہوگا، ان اوقات میں ایمان معتبر نہیں ہوگا۔ اس لیے یہ ایمان بالغیب کی صورت نہیں رہے گی۔

## (ھ) قیامت کن لوگوں پر قائم ہوگی:

قرب قیامت میں نیک لوگوں کو اٹھالیا جائے گا، عورتوں کی کثرت ہوگی، نافرمان لوگوں کی بھرمار ہوگی۔ زکوٰۃ کو ٹیکس سمجھا جائے گا، جہالت کا دور دورہ ہوگا، زنا عام ہوگا اور عام فرشتوں کو بھی اٹھالیا جائے گا، تو ایسے لوگوں پر قیامت قائم ہوگی۔

## (و) ولی کی تعریف اور اس کی عطا کا طریقہ:

جو عالم ربانی، باعمل ہو، اسے ولی کہا جاتا ہے، اس کے لیے صاحب کرامت ہونا بھی ضروری نہیں ہے۔ بلکہ اپنے علم پر عمل کرنا سب سے بڑی کرامت ہے۔ اللہ تعالیٰ صاحب تقویٰ، پرہیزگار اور باعمل آدمی کو محض عبادت وریاضت کی بنیاد پر عطا کرتا ہے۔

# حصہ دوم: فقہ

سوال نمبر ۳: درج ذیل اجزا کے جوابات تحریر کریں

(الف) وضو کے کوئی پانچ مکروہات تحریر کریں؟ (ب) مباشرت فاحشہ کیا ہے؟ اس سے وضو ٹوٹتا ہے یا نہیں؟ (ج) غسل کے فرائض لکھیں؟ (د) غسل کو فرض کرنے والی چیزیں بیان کریں؟ (ھ) کس پانی سے وضو اور غسل جائز ہے اور کس سے نہیں؟ (و) ماء مستعمل کو کام میں لانے کا حیلہ تحریر کریں؟

## جواب: اجزاء کے جوابات:

## (الف) وضو کے پانچ مکروہات:

(۱) منہ اور ناک میں بائیں سے پانی ڈالنا۔
(۲) چہرے پر زور سے پانی مارنا۔
(۳) دوران استنجاء اپنی شرم گاہ کو دیکھنا۔

H_M_Hasnain_Asadi

(۴) پانی میں عمداً تھوک پھینکنا۔

(۵) دائیں ہاتھ سے ناک صاف کرنا۔

## (ب) مباشرت فاحشہ کا مطلب اور حکم:

مباشرت فاحشہ کا مطلب ہے کہ مرد اور عورت دونوں کی شرمگاہوں کا آپس میں ملنا، اگر مرد کی شرمگاہ حشفہ کی مقدار عورت کی شرم گاہ میں چھپ جائے، تو وضو ٹوٹ جائے گا بلکہ غسل واجب ہو جائے گا۔ محض دونوں کی شرمگاہ کے ملنے سے وضو نہیں ٹوٹے گا۔

## (ج) غسل کے فرائض:

غسل کے تین فرائض ہیں:

(۱) منہ میں حلقوم تک پانی داخل کرنا۔

(۲) ناک میں سخت ہڈی تک پانی ڈالنا۔

(۳) تمام جسم پر پانی کا بہا دینا کہ ایک بال تک بھی خشک نہ رہے۔

## (د) اسباب غسل:

(۱) جنابت یعنی منی کا اپنے مرکز سے شہوت کے ساتھ اور ٹپک کر نکلنا۔

(۲) مرد اور عورت کی شرمگاہ کا ملنا اور بقدر حشفہ مرد کی شرمگاہ کا عورت کی شرمگاہ میں داخل ہو جانا۔

(۳) دم حیض کا انقطاع یعنی حیض کا خون آ کر ختم ہو جائے۔

(۴) انقطاع دم نفاس۔

## (ھ) وضو اور غسل کے جواز کا پانی:

ہر وہ پانی جو کنویں کا ہو، یا بارش کا ہو اور یا نہر کا ہو، سے وضو اور غسل کرنا جائز ہے بشرطیکہ اس کا رنگ، ذائقہ اور بو تبدیل نہ ہوئی ہو۔ اگر پانی میں پاک چیز مثلاً زعفران وغیرہ چیز مل جائے، تو اس سے بھی غسل اور وضو جائز ہوگا۔

## (و) ماء مستعمل کو استعمال میں لانے کا حیلہ:

ایسی مائع چیز جس کا کوئی وصف نہ ہو مثلاً مستعمل پانی کہ اس کا اپنا رنگ، بو اور ذائقہ نہیں ہوتا۔ اگر مطلق پانی میں مل جائے، تو وزن کا اعتبار ہوگا، مطلق پانی زیادہ ہو، تو وضو جائز ہے اور مستعمل زیادہ ہو، تو ناجائز ہوگا۔

**سوال نمبر ۴: درج ذیل اجزا کے جوابات تحریر کریں؟**

(الف) نجاست غلیظہ و نجاست خفیفہ کا فرق کب معتبر ہے؟ (ب) کون کون سی چیزیں نجاست خفیفہ

H_M_Hasnain_Asadi

ہیں؟ صرف پانچ کے نام لکھیں (ج) کافر کے جھوٹے کا حکم بیان کریں؟ (د) تیمم کا طریقہ تحریر کریں؟
(ھ) موزوں پر مسح کرنے کی کوئی تین شرطیں لکھیں؟ (و) موزوں پر مسح کرنے کا طریقہ تحریر کریں؟

## جواب: اجزاء کے جوابات (الف):

نجاست کی دو اقسام ہیں:

(۱) نجاست غلیظہ: جس کا حکم سخت ہے۔ اگر کپڑے یا بدن میں ایک درہم سے زیادہ لگ جائے تو اس کا پاک کرنا فرض ہے۔ بے پاک کیے نماز پڑھ لی تو نماز نہیں ہوئی۔ قصداً پڑھی تو گناہ بھی ہوا اور اگر بہ نیت استخفاف ہے تو کفر ہوا۔ اگر درہم کے برابر ہو تو پاک کرنا واجب ہے کہ پاک کیے بغیر نماز پڑھی تو مکروہ ہوئی یعنی ایسی نماز کا اعادہ واجب ہے قصداً پڑھی تو گناہ بھی ہوا۔ اگر درہم سے کم ہے تو پاک کرنا سنت ہے کہ پاک کیے بغیر نماز پڑھ لی تو ہوگئی مگر خلاف سنت ہوئی اور اس کا اعادہ بہتر ہے۔

(۲) نجاست خفیفہ: وہ ہے جس کا حکم ہلکا ہے۔ کپڑے کے حصہ یا بدن کے جس عضو میں لگی ہے۔ اگر اس کی چوتھائی سے کم ہے تو معاف ہے کہ اس سے نماز ہو جائے گی اور اگر پوری چوتھائی میں ہو تو بے دھوئے نماز نہیں ہوگی۔

یاد رہے دونوں نجاستوں کا فرق نماز کی ادائیگی کے لیے معتبر ہوگا نہ کہ بہما اوقات میں۔

## (ب) پانچ چیزیں نجاست خفیفہ:

(۱) ان جانوروں کا پیشاب نجاست خفیفہ ہے جن کا گوشت کھایا جاتا ہو مثلاً بکری۔
(۲) گھوڑے کا پیشاب نجاست خفیفہ ہے۔
(۳) حرام گوشت والے پرندے کی بیٹ نجاست خفیفہ ہے مثلاً چیل وغیرہ۔
(۴) حلال گوشت والے جانوروں کا پتا نجاست خفیفہ ہے مثلاً گائے وغیرہ
(۵) اونٹ کا پتا نجاست خفیفہ ہے۔

## (ج) کافر کے جھوٹے کا حکم:

ہر انسان خواہ وہ مسلم ہو یا غیر مسلم اس کا جھوٹا پاک ہے بشرطیکہ غیر مسلم کے منہ کو کوئی نجس چیز نہ لگی ہو مثلاً شراب وغیرہ۔

## (د) تیمم کا طریقہ:

تیمم کا طریقہ یہ ہے کہ طہارت کی نیت سے پاک و صاف مٹی پر دونوں ہاتھوں سے ایک ضرب لگا کر پورے چہرے کا مسح کیا جائے۔ پیشانی کے بالوں سے لیکر تھوڑی کے نیچے تک، کان کی ایک لو سے لیکر دوسری لو تک کا خوب احاطہ کیا جائے۔ پھر اسی طرح دوسری ضرب لگا کر اپنے دونوں ہاتھوں کا کہنیوں تک مسح کیا

H_M_Hasnain_Asadi

جائے۔

## (ھ) موزوں پر مسح کرنے کی تین شرائط:

(i) موزے ایسے ہوں کہ ٹخنے چھپ جائیں، اس سے زیادہ ہونے کی ضرورت نہیں اور اگر دو ایک انگل کم ہو جب بھی مسح درست ہے۔ ایڑی نہ کھلی ہو (ii) پاؤں سے چپٹا ہو، کہ اس کو پہن کر آسانی کے ساتھ خوب چل پھر سکیں۔ (iii) موزہ چمڑے کا ہو، یا صرف تلا چمڑے کا اور باقی کسی اور دبیز چیز کا جیسے کرچ وغیرہ۔

## (و) موزوں پر مسح کا طریقہ:

موزوں پر مسح کرنے کا طریقہ ہے کہ پہلے دائیں موزے کے ظاہر پر دائیں ہاتھ کی درمیانی تین انگلیوں کو پاؤں کی انگلیوں سے کھینچتے ہوئے پنڈلیوں تک لائیں۔ پھر اسی طرح بائیں پاؤں پر مسح کیا جائے۔ اس کے دو فرائض ہیں: (الف) تین انگلیوں کے برابر ہونا (ب) موزے کی پیٹھ یعنی ظاہر ہونا۔

موزوں پر مسح خواتین وحضرات سب کے لیے جائز ہے۔ مسافر کے لیے تین دن تین رات اور مقیم کے لیے ایک دن ایک رات جائز ہے۔ اس کا آغاز وضو ٹوٹنے سے ہوگا۔

☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## ﴿تیسرا پرچہ: صرف﴾

وقت: تین گھنٹے — کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: دونوں حصوں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل: میزان ومنشعب

سوال نمبر۱: (الف) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور فعل ماضی کی چار مثالیں ذکر کرنے کی وجہ بیان کریں؟ ۸×۷=۱۵

اما ماضی فعلے را گویند کہ بزمانہ گزشتہ تعلق دارد وآخر او مبنی باشد بر فتحہ قَلَّتْ حُرُوْفُهٗ اَوْ كَثُرَتْ مُجرد بعارض چوں فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ

(ب) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور ماضی استمراری بنانے کا طریقہ تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث ماضی مطلق بود چوں خواہی کہ ماضی قریب یا بعید یا استمراری وغیرہ بنا کنی پس اگر لفظ "قَدْ" بر ماضی مطلق داخل کنی ماضی قریب گردد چوں "قَدْ ضَرَبَ"

سوال نمبر۲: (الف) ماضی مجہول اور مضارع معروف میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) باب فَعَلَ يَفْعَلُ سے نفی تاکید بلن در فعل مستقبل معروف کی گردان تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر۳: (الف) میزان الصرف کی روشنی میں اسم فاعل اور اسم مفعول بنانے کا طریقہ بیان کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل کے کل کتنے ابواب ہیں؟ ان میں سے کسی ایک باب کی صرف صغیر لکھیں؟ ۱۰

H_M_Hasnain_Asadi

## حصہ دوم: صرف بہتر ال

سوال نمبر۴: (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض بیان کریں نیز علم صرف کو علم نحو پر مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟ ۱۵=۶+۹

(ب) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور اسمائے مشتقہ کے نام تحریر کریں؟ ۱۰=۵+۵

معلوم آنست کہ نسبت او بسوئے فاعل جلی یا خفی باشد چوں خَلَقَ اللہُ (اللہ تعالیٰ آفرید) وَیَخْلُقُ اللہُ (اللہ تعالیٰ آفریند یا خواہد آفرید)

سوال نمبر۵: (الف) نَصَرَ یَنْصُرُ سے فعل جحد معلوم کی گردان مع معانی تحریر کریں؟ ۱۵=۸+۷

(ب) ضَرَبَ، ضَرْبَۃٌ اور اِضْرِبْ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتر ال کی روشنی میں تحریر کریں؟ ۱۰=۵×۲

سوال نمبر۶: (الف) قَالَ اور بَاعَ والا قانون مع امثلہ تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) درج ذیل قانون کا ترجمہ کرکے مثالیں دیں؟ ۱۰

ہر نون تنوین وخفیفہ را بحرف علتِ بروق حرکت ماقبل آں بدل میکنند در حالت وقف جواز انز دیونس

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت ۲۰۲۰ء

## تیسرا پرچہ: صرف

## حصہ اوّل: میزان ومنشعب

سوال نمبر۱: (الف) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور فعل ماضی کی چار مثالیں ذکر کرنے کی وجہ بیان کریں؟

اما ماضی فعلے را گویند کہ بزمانہ گزشتہ تعلق دارد وآخر او مبنی باشد بر فتحہ قَلَّتْ حُرُوْفُہٗ اَوْ کَثُرَتْ مگر بعارض چوں فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ

(ب) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور ماضی استمراری بنانے کا طریقہ تحریر کریں؟

ایں ہمہ کہ گفتہ شد بحث ماضی مطلق بود چوں خواہی کہ ماضی قریب یا بعید یا استمراری وغیرہ بنائی پس اگر

H_M_Hasnain_Asadi

لفظ "قَدْ" بر ماضی مطلق داخل کئی ماضی قریب گردد چوں "قَدْ ضَرَبَ"

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

اے پر ماضی اس فعل کو کہتے ہیں جو گزشتہ زمانہ سے تعلق رکھتا ہے اور اس کا آخر مبنی بر فتحہ ہوتا ہے خواہ اس کے حروف کم ہوں یا زیادہ ہوں، مگر ساتھ عارضہ کے جیسے فَعَلَ فَعِلَ فَعُلَ فَعْلَلَ ۔

## فعل ماضی کی چار مثالیں لانے کی وجہ:

مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے تین مثالیں فعل ماضی ثلاثی مجرد کی بیان کی ہیں۔ پہلی مثال ماضی مفتوح العین کی، دوسری مثال ماضی مسکور العین اور تیسری مثال ماضی مفتوح العین کی، جب کہ چوتھی مثال رباعی مجرد کی بیان کی ہے۔

## (ب) ترجمہ عبارت:

یہ تمام گفتگو ماضی مطلق کے حوالے سے کی گئی ہے جب تو ماضی قریب یا ماضی بعید اور یا ماضی استمراری بنانا چاہے، پس لفظ "قَدْ" ماضی مطلق پر داخل کرنے سے ماضی قریب بن جائے گی مثلاً "قَدْ ضَرَبَ"

## ماضی استمراری بنانے کا طریقہ:

ماضی استمراری بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ فعل مضارع کے شروع میں لفظ کان لگانے سے ماضی استمراری بن جاتی ہے مثلاً کَانَ یَضْرِبُ (یعنی وہ ایک آدمی مار رہا تھا)

**سوال نمبر ۲: (الف) ماضی مجہول اور مضارع معروف میں سے ہر ایک کے بنانے کا طریقہ سپرد قلم کریں؟**

**(ب) باب فَعَلَ یَفْعَلُ سے نفی تاکید بلن در فعل مستقبل معروف کی گردان تحریر کریں؟**

## جواب: (الف) ماضی مجہول اور مضارع معروف بنانے کا طریقہ:

(۱) ماضی مجہول بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ فاکلمہ کو ضمہ، عین کو کسرہ اور لام کلمہ کو اپنی حالت میں چھوڑنے سے ماضی مجہول بن جائے گی مثلاً ضَرَبَ سے ضُرِبَ ۔

(۲) مضارع معروف بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ فعل ماضی کے شروع میں علامات مضارع یعنی اتین میں سے اس طرح لگائی جائیں کہ الف واحد متکلم، نون جمع متکلم، تاء آٹھ صیغوں یعنی چھ حاضر کے، دو مؤنث واحد مؤنث غائب اور تثنیہ مؤنث غائب اور یاء واحد مذکر، تثنیہ مذکر غائب اور جمع مذکر غائب کے شروع میں لگا دی جائے۔ فاء کلمہ کو ساکن کر دیا جائے تا کہ مسلسل چار حرکات کا اجتماع لازم نہ آئے۔ پھر پانچ صیغوں واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر، واحد متکلم اور جمع متکلم کے آخر میں پیش دے دی جائے۔ سات صیغوں تثنیہ مذکر غائب، تثنیہ موث غائب، تثنیہ مذکر حاضر، تثنیہ مؤنث حاضر، جمع

H_M_Hasnain_Asadi

مذکر حاضر جمع مذکر غائب اور واحد مؤنث حاضر کے آخر میں نون اعرابی لگایا جائے گا۔ تثنیہ کے صیغوں میں نون اعرابی مکسور ہوگا اور باقیوں میں مفتوح ہوگا۔ مثلاً فَعَلَ سے یَفْعَلُ یَفْعَلَانِ یَفْعَلُوْنَ الخ۔ جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث حاضر کے صیغوں میں نون ضمیر کا لایا جاتا ہے، جو مفتوح ہوتا ہے۔

**(ب) فَعَلَ یَفْعَلُ سے نفی تاکید بلن مستقبل کی گردان:**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَنْ یَفْصَلَ | لَنْ یَفْصَلَا | لَنْ یَّفْعَلُوْا | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا |
| لَنْ یَفْعَلْنَ | لَنْ تَفْعَلَ | لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلُوْا | لَنْ تَفْعَلِیْ |
| لَنْ تَفْعَلَا | لَنْ تَفْعَلْنَ | لَنْ اَفْعَلَ | لَنْ نَّفْعَلَ | |

**سوال نمبر۳: (الف) میزان الصرف کی روشنی میں اسم فاعل اور اسم مفعول بنانے کا طریقہ بیان کریں؟**

**(ب) ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل کے کل کتنے ابواب ہیں؟ ان میں سے کسی ایک باب کی صرف صغیر لکھیں۔**

**جواب: (الف) اسم فاعل اور اسم مفعول بنانے کا طریقہ:**

(۱) اسم فاعل فعل مضارع معروف سے بنتا ہے۔ علامت مضارع کو حذف کر کے فاء کلمہ کو فتحہ دیا جاتا ہے۔ فاء اور عین کلمہ کے درمیان اسم فاعل کی علامت الف لایا جاتا ہے، عین کلمہ کو کسرہ دیا جاتا ہے اور لام کلمہ کو تنوین دی جاتی ہے جیسے یَفْعَلُ سے فَاعِلٌ بن گیا۔

(۲) اسم مفعول فعل مضارع مجہول سے بنایا جاتا ہے۔ مضارع کی علامت کو حذف کیا جاتا ہے اس کی جگہ میں میم مفتوحہ لائی جاتی ہے۔ عین کلمہ اور لام کلمہ کے درمیان واؤ جو کہ اسم مفعول کی علامت ہے، لائی جاتی ہے، عین کلمہ کو ضمہ دیا جاتا ہے، کیونکہ واؤ چاہتی ہے کہ میرا ماقبل مضموم ہو اور لام کلمہ کو تنوین دی جاتی ہے، کیونکہ تنوین اسم کی علامت ہے۔ یُفْعَلُ سے مَفْعُوْلٌ بن جائے گا۔

**(ب) ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل کے ابواب:**

ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل کے پانچ ابواب ہیں۔

(۱) اِفْعَالٌ جیسے اَلْاِکْرَامُ (عزت کرنا) (۲) تفعیل جیسے تَصْدِیْقٌ (پھیرنا) (۳) تفعل جیسے تَقَبُّلٌ (قبول کرنا) (۴) مُفَاعَلَۃٌ جیسے مُقَاتَلَۃٌ (لڑائی کرنا) (۵) تَفَاعُلٌ تَقَابُلٌ (ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہونا)

**ایک کی گردان صرف صغیر:**

اَکْرَمَ یُکْرِمُ اِکْرَامًا فَھُوَ مُکْرِمٌ وَاُکْرِمَ یُکْرَمُ اِکْرَامًا فَذَاکَ مُکْرَمٌ لَمْ یُکْرِمْ لَمْ یُکْرَمْ لَا

H. M. Hasnain_Asadi

یُکْرِمُ لَا یُکْرَمُ لَنْ یُکْرِمَ لَنْ یُکْرَمَ الامر منه اَکْرِمْ لِتُکْرَمْ لِیُکْرِمْ لِیُکْرَمْ (الظرف منه مُکْرَمٌ مُکْرَمَانِ مُکْرَمَاتٌ .

## حصہ دوم: صرف بہتر ال

**سوال نمبر۴:** (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض بیان کریں نیز علم صرف کو علم نحو پر مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟

(ب) درج ذیل عبارت کا ترجمہ کریں اور اسمائے مشتقہ کے نام تحریر کریں؟

معلوم آنست کہ نسبت او بسوئے فاعلے جلی یا خفی باشد چوں خَلَقَ اللهُ (اللہ تعالیٰ آفرید) وَیَخْلُقُ اللهُ (اللہ تعالیٰ آفریند یا خواہد آفرید)

**جواب: (الف) علم صرف کی تعریف، موضوع اور غرض: تعریف:**

صرف کا لغوی معنی ہے "پھیرنا" اور اصطلاحی معنی و تعریف ہے وہ علم ہے جس میں ایک کلمہ سے دوسرے کلمات بنانے کا طریقہ بیان کیا جائے۔

**موضوع:**

کلمہ صیغہ کے اعتبار سے۔

**غرض:**

ذہن کو صیغہ کی غلطی سے بچانا۔

**علم صرف کو نحو پر مقدم کرنے کی وجہ ہے:**

مشہور مقولہ ہے: اَلصَّرْفُ اُمُّ الْعُلُوْمِ وَالنَّحْوُ اَبُوْهَا یعنی صرف تمام علوم کی ماں اور نحو ان کا باپ ہے۔ چونکہ ماں کا درجہ باپ سے زیادہ ہوتا ہے۔ اسی مناسبت سے علم صرف کو علم نحو پر مقدم کیا گیا ہے۔

**(ب) ترجمہ عبارت:**

اس سے واضح ہوتا ہے کہ فعل کی نسبت فاعل کی طرف واضح ہوتی یا پوشیدہ طور پر ہوتی ہے جیسے خَلَقَ اللهُ (اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا) یَخْلُقُ اللهُ (اللہ تعالیٰ پیدا کرتا ہے یا پیدا کرے گا)

**اسمائے مشتقات:**

(۱) اسم فاعل (۲) اسم مفعول (۳) اسم تفضیل (۴) اسم ظرف (۵) اسم آلہ (۶) صفت مشبہ۔

**سوال نمبر۵:** (الف) نَصَرَ یَنْصُرُ سے فعل جحد معلوم کی گردان مع معانی تحریر کریں؟

(ب) ضَرَبَ، ضَرَبَةٌ اور اِضْرِبْ میں سے کسی دو کی بنائیں صرف بہتر ال کی

H_M_Hasnain_Asadi

روشنی میں تحریر کریں؟

**جواب: (الف) نَصَرَ يَنْصُرُ سے فعل جحد معلوم کی گردان بمع معانی:**

| گردان | معانی |
|---|---|
| لَمْ يَنْصُرْ | نہیں مدد کی اس ایک آدمی نے |
| لَمْ يَنْصُرَا | نہیں مدد کی ان دو آدمیوں نے |
| لَمْ يَنْصُرُوْا | نہیں مدد کی ان سب مردوں نے |
| لَمْ تَنْصُرْ | نہیں مدد کی اس ایک عورت نے |
| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی ان دو عورتوں نے |
| لَمْ يَنْصُرْنَ | نہیں مدد کی ان سب عورتوں نے |
| لَمْ تَنْصُرْ | نہیں مدد کی تو ایک مرد نے |
| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی تم دو مردوں نے |
| لَمْ تَنْصُرُوْا | نہیں مدد کی تم سب مردوں نے |
| لَمْ تَنْصُرِیْ | نہیں مدد کی تو ایک عورت نے |
| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی تم دو عورتوں نے |
| لَمْ تَنْصُرْنَ | نہیں مدد کی تم سب عورتوں نے |
| لَمْ اَنْصُرْ | نہیں مدد کی میں ایک مرد یا میں ایک عورت نے |
| لَمْ نَنْصُرْ | نہیں مدد کی ہم دو مردوں یا دو عورتوں نے یا ہم سب مردوں یا ہم سب عورتوں نے |

**(ب) دو مثالیں:**

**ضَرَبَ**

یہ ضَرْبٌ مصدر سے بنا ہے۔ فاء کلمہ کو اپنی حالت پر چھوڑا، عین کلمہ کو فتحہ دیا اور لام کلمہ کو مبنی بر فتحہ کر دیا، تو ضَرْبٌ سے ضَرَبَ بن گیا۔ ھُوَ ضمیر جائز الاستتار اس میں فاعل ہے۔

**اِضْرِبْ**

یہ تَضْرِبُ سے بنا ہے۔ مضارع کی علامت تاء کو حذف کر دیا۔ فاء کلمہ ساکن ہونے کی وجہ سے ہمزہ شروع میں لائے۔ عین کلمہ مکسور ہونے کی وجہ سے ہمزہ مکسور شروع میں لائے تاکہ لفظ کی ابتداء سکون سے لازم نہ آئے۔ لام کلمہ کو ساکن کر دیا، کیونکہ امر حاضر معروف مبنی علی السکون ہوتا ہے۔

**سوال نمبر ۶: (الف) قَالَ اور بَاعَ والا قانون مع امثلہ تحریر کریں؟**

H_M_Hasnain_Asadi

(ب) درج ذیل قانون کا ترجمہ کر کے مثالیں دیں؟

ہر نون تنوین وخفیفہ را بحرف علت بروق حرکت ماقبل آں بدل میکنند در حالت وقف جواز نزد یونس

## جواب: (الف) ''قَالَ اور بَاعَ'' کا قانون:

واؤ اور یاء متحرک ہوں، ان کا ماقبل مفتوح ہو، واؤ اور یاء کو ساکن کر کے الف سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے قَوَلَ سے قَالَ اور بَيَعَ سے بَاعَ ہوگیا۔ اس قانون کے لیے سات شرائط ہیں:

(۱) واؤ اور یاء فاء کلمہ میں نہ ہوں (۲) لفیف کے عین کلمہ میں نہ ہوں (۳) تثنیہ کے الفاظ سے پہلے نہ ہوں (۴) مدہ زائدہ سے پہلے نہ ہوں (۵) یا مشدد اور نون تاکید سے پہلے نہ ہوں (٦) اس کلمہ میں رنگ اور عیب کے معنی نہ ہوں (۷) وہ کلمہ فعلان کے وزن پر نہ ہو۔

## (ب) ترجمہ عبارت:

ہر نون تنوین اور خفیفہ کو ماقبل کی حرکت کے مطابق حرف علت سے بدلنا جائز ہے حالت وقف میں اور یہ قانون امام یونس کے نزدیک ہے جیسے زَيْدٌ سے زَيْدُوْ، زَيْدًا سے زَيْدَا، زَيْدٍ سے زَيْدِيْ، اِضْرِبَنْ سے اِضْرِبَا، اِضْرِبُنْ سے اِضْرِبُوْا، اِضْرِبِنْ سے اِضْرِبِيْ۔

☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باكستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک۔سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## ﴿چوتھا پرچہ: نحو﴾

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: آخری دونوں سوال لازمی ہیں باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

### حصہ اوّل: نحو میر

سوال نمبر ۱: (الف) جملہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں مع تعریفات وامثلہ لکھیں نیز جملہ کے دوسرے نام بھی تحریر کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ب) اسمائے ظروف کون کون سے ہیں؟ سپرد قلم کریں۔ ۱۰

سوال نمبر ۲: (الف) جملہ انشائیہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ ان کی مثالیں بھی ضرور تحریر کریں؟ ۱۵

(ب) اسمائے موصولہ لکھنے کے بعد بتائیں کہ "اَیٌّ" اور "اَیَّةٌ" کو اسمائے موصولہ میں ذکر کرنے کے بعد معرب کیوں قرار دیا؟ ۷+۳=۱۰

سوال نمبر ۳: بدانکہ جمع باعتبار معنی بردو نوع است جمع قلت وجمع کثرت جمع قلت آنست کہ برکم از دہ اطلاق کنند

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور جمع قلت کے اوزان مع امثلہ تحریر کریں؟

۵+۱۰=۱۵

(ب) جمع مکسر منصرف اور اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب مثالیں دیکر بیان کریں؟

۵+۵=۱۰

سوال نمبر ۴: وافعال در اعمال بردو گونہ است قسم اول معروف بدانکہ فعل معروف خواہ لازم باشد یا متعدی فاعل را برفع کند وشش اسم را نصب کند

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور مذکورہ چھ اسموں کے نام لکھ کر ان کی مثالیں تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

H_M_Hasnain_Asadi

(ب) افعال ناقصہ کون کون سے ہیں؟ نیز ان کا عمل سپرد قلم کریں۔ ۵+۵=۱۰

## حصہ دوم: نظم مائۃ عامل

سوال نمبر ۵: درج ذیل میں سے کوئی سے تین اجزا کا جواب دیں؟

(الف) ناظم نے حروف ناصبہ (للفعل) کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ شعر کی صورت میں بیان کریں۔ ۱۰

(ب) اسمائے افعال کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح و توضیح کریں؟ ۱۰

(ج) عوامل قیاسیہ کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں؟ ۱۰

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہوجائے۔ ۱۰

دیگر افعال یقین و شک بود کاں بر دو اسم چوں درآید ہر یکے منصوب سازد ہر دو را

خِلْتُ باشد با عَلِمْتُ پس حَسِبْتُ با زَعَمْتُ پس ظَنَنْتُ با رَاَیْتُ پس وَجَدْتُ بے خطا

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت ۲۰۲۰ء

## چوتھا پرچہ: نحو

## حصہ اوّل: نحو میر

سوال نمبر ۱: (الف) جملہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں مع تعریفات و امثلہ لکھیں نیز جملہ کے دوسرے نام بھی تحریر کریں؟

(ب) اسمائے ظروف کون کون سے ہیں؟ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) جملہ کی تعریف اور اس کی اقسام:

مرکب مفید کو جملہ کہا جاتا ہے۔ پھر جملہ کی دو قسمیں ہیں:

(۱) جملہ خبریہ: وہ مرکب مفید ہے جس کے کہنے والے کو سچا یا جھوٹا کہا جائے۔ جملہ خبریہ کی دو اقسام ہیں:

(i) جملہ خبریہ اسمیہ: وہ جملہ خبریہ ہے جسکی پہلی جز اسم ہو مثلاً زَیْدٌ قَائِمٌ (زید کھڑا ہے) اس کی پہلی جز اسم (زَیْدٌ) ہے۔

H_M_Hasnain_Asadi

(ii) جملہ خبر فعلیہ: وہ جملہ خبریہ ہے جس کی پہلی جز فعل ہو مثلاً قَامَ زَیْدٌ (زید کھڑا ہوا) اس جملہ کی پہلی جز فعل (قَامَ) ہے۔

(۲) جملہ انشائیہ: وہ مرکب ہے جس کے کہنے والے کو سچا یا جھوٹا نہ کہا جائے جیسے یَا زَیْدُ جملہ انشائیہ کی گیارہ اقسام ہیں۔

**جملہ کے دوسرے نام:**

جملہ کے دوسرے نام یہ ہیں: (۱) مرکب مفید (۲) کلام

**(ب) اسمائے ظروف:**

اسماء ظروف وہ ہیں جو کام کرنے کے وقت یا جگہ پر دلالت کرتے ہیں۔ وہ اسمائے ظروف جو کام کرنے کے زمانہ پر دلالت کریں، وہ تعداد میں بارہ ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) اِذْ (۲) اِذَا (۳) مَتٰی (۴) کَیْفَ (۵) اَیَّانَ (۶) اَمْسِ (۷) مُذْ (۸) مُنْذُ

(۹) قَطُّ (۱۰) عَوْضُ (۱۱) قَبْلُ (۱۲) بَعْدُ۔

اسماء ظروف مکان چار ہیں جو درج ذیل ہیں:

(۱) حَیْثُ (۲) قُدَّامُ (۳) تَحْتُ (۴) فَوْقُ۔

**سوال نمبر ۲:** (الف) جملہ انشائیہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں؟ ان کی مثالیں بھی ضرور تحریر کریں؟

(ب) اسمائے موصولہ لکھنے کے بعد بتائیں کہ "اَیٌّ" اور "اَیَّۃٌ" کو اسمائے موصولہ میں ذکر کرنے کے بعد معرب کیوں قرار دیا؟

**جواب: (الف) جملہ انشائیہ اور اس کی اقسام مع امثلہ:**

جملہ انشائیہ وہ مرکب مفید ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا نہ کہا جائے۔ اس کی کل گیارہ اقسام ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) امر جیسے اِضْرِبْ (۲) نہی جیسے لَا تَضْرِبْ (۳) تمنی جیسے لَیْتَ زَیْدٌ حَاضِرٌ (۴) استفہام جیسے هَلْ ضَرَبَ زَیْدٌ (۵) ترجی جیسے لَعَلَّ عَمْرًا غَائِبٌ (۶) عقود جیسے بِعْتُ وَاشْتَرَیْتُ (۷) ندا، یَا اَللّٰهُ (۸) عرض جیسے اَلَا تَنْزِلُ بِنَا فَتُصِیْبَ خَیْرًا (۹) قسم جیسے وَاللّٰهِ لَاَضْرِبَنَّ زَیْدًا (۱۰) تعجب، مَا اَحْسَنَهٗ وَاَحْسِنْ بِهٖ۔

**(ب) اسماء موصولہ:**

یہ تعداد میں بارہ ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) اَلَّذِیْ (۲) اَلَّذَانِ (۳) اَلَّذِیْنَ (۴) اَلَّتِیْ (۵) اَللَّتَانِ (۶) اَللَّاتِیْ (۷) اَللَّاتِیْ

H_M_Hasnain_Asadi

(۸) اَللَّائِیْ (۹) اَللَّاءِ (۱۰) مَا (۱۱) مَنْ (۱۲) اَیٌّ (۱۳) اَیَّةٌ (۱۴) الف لام بمعنی اَلَّذِیْ (جو اسم فاعل اور اسم مفعول کے شروع میں آئے جیسے اَلضَّارِبُ وَالْمَضْرُوْبُ)

"اَیٌّ" اور "اَیَّةٌ" کو معرب قرار دینے کی وجہ:

اَیٌّ اور اَیَّةٌ کی کل چار حالتیں ہیں جو کہ درج ذیل ہیں:

(۱) اِضْرِبْ اَیُّهُمْ قَائِمٌ ، اَیٌّ کا مضاف الیہ مذکور ہے اور صدر صلہ (صلہ کی پہلی جز) محذوف ہے۔ اصل میں هُوَ قَائِمٌ تھا۔ اس حالت میں مبنی ہے۔

(۲) مضاف الیہ محذوف اور صدر صلہ مذکور ہو جیسے اَیٌّ هُوَ قَائِمٌ ۔

(۳) دونوں مذکور ہوں جیسے اَیُّهُمْ هُوَ قَائِمٌ

(۴) دونوں محذوف ہوں جیسے اَیٌّ قَائِمٌ ۔

آخری تین صورتوں میں معرب ہے۔

**سوال نمبر۳: بدانکہ جمع باعتبار معنی بر دو نوع است جمع قلت و جمع کثرت جمع قلت آنست کی بر کم از دہ اطلاق کنند**

**(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور جمع قلت کے اوزان مع امثلہ تحریر کریں؟**

**(ب) جمع مکسر منصرف اور اسمائے ستہ مکبرہ کا اعراب مثالیں دیکر بیان کریں؟**

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

تو یہ بات جان لے کہ معنی کے لحاظ سے جمع کی دو اقسام ہیں: (۱) جمع قلت (۲) جمع کثرت۔ جمع قلت وہ ہے، جو دس سے کم چیزوں پر بولی جائے۔

**جمع قلت کے اوزان اور ان کی مثالیں:**

جمع قلت کے چھ اوزان ہیں جو درج ذیل ہیں۔

(۱) اَفْعَالٌ جیسے اَقْوَالٌ (۲) اَفْعُلٌ جیسے اَکْلُبٌ (۳) فِعْلَةٌ جیسے غِلْمَةٌ (۴) اَفْعِلَةٌ جیسے اَعْوِنَةٌ (۵) جمع مذکر سالم بغیر الف لام کے جیسے مُسْلِمُوْنَ (۶) جمع مؤنث سالم بغیر الف لام جیسے مُسْلِمَاتٌ۔

**(ب) جمع مکسر منصرف اور اسماء ستہ مکبرہ کا اعراب مع امثلہ**

(۱) جمع مکسر منصرف کا اعراب: رفع ضمہ لفظی، نصب فتحہ لفظی اور جر کسرہ لفظی سے آتا ہے جیسے جَاءَنِیْ رِجَالٌ رَاَیْتُ رِجَالًا وَ مَرَرْتُ بِرِجَالٍ ۔

(۲) اسماء ستہ مکبرہ: وہ اسماء ہیں جن کی تصغیر نہ نکالی جائے۔ یہ تعداد میں چھ ہیں:

(۱) اَبٌ (۲) اَخٌ (۳) حَمٌ (۴) هَنٌ (۵) فَمٌ (۶) ذُوْمَالٍ

H_M_Hasnain_Asadi

ان کا اعراب رفع واؤ ماقبل مضموم سے، نصب الف ماقبل مفتوح سے اور جر یا ماقبل مکسور سے آتا ہے۔ بشرطیکہ یہ غیر یائے متکلم کی طرف مضاف ہوں مثلاً جَاءَ نِیْ اَبُوْكَ وَ اَخُوْكَ وَحَمُوْكِ وَ هَنُوْكَ وَ فُوْكَ وَ ذُوْمَالٍ وَرَاَيْتُ اَبَاكَ وَ اَخَاكَ وَ حَمَاكِ وَ هَنَاكَ وَ فَاكَ وَذَامَالٍ مَرَرْتُ بِاَبِيْكَ وَاَخِيْكَ وَ حَمِيْكِ وَ هَنِيْكَ وَ فِيْكَ وَ ذِیْ مَالٍ ۔

**سوال نمبر۴:** وافعال دراعمال بردو گونہ است قسم اول معروف بدانکہ فعل معروف خواہ لازم باشد یا متعدی فاعل را برفع کند وشش اسم را نصب کند

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور مذکورہ چھ اسموں کے نام لکھ کر ان کی مثالیں تحریر کریں؟

(ب) افعال ناقصہ کون کون سے ہیں؟ نیز ان کا عمل سپرد قلم کریں؟

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

عمل کے لحاظ سے افعال کی دو قسمیں ہیں: (۱) فعل معروف: تو اس بات کو جان لے کہ فعل معروف خواہ لازم ہو یا متعدی اپنے فاعل کو رفع اور چھ اسموں کو نصب دیتا ہے۔

**چھ اسماء اور ان کی مثالیں:**

(۱) مفعول مطلق جیسے قَامَ زَيْدٌ قِيَامًا ۔ ضَرَبَ زَيْدٌ ضَرْبًا (۲) مفعول فیہ جیسے صُمْتُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ (۳) مفعول معہ جیسے جَاءَ الْبَرْدُ وَ الْجُبَّاتِ (۴) مفعول لہ جیسے قُمْتُ اِكْرَامًا لِزَيْدٍ (۵) حال جیسے جَآءَ نِیْ زَيْدًا رَاكِبًا (۶) تمیز جیسے طَابَ زَيْدٌ نَفْسًا

**(ب) افعال ناقصہ اور ان کا عمل:**

افعال ناقصہ سترہ ہیں جو درج ذیل ہیں:

(۱) كَانَ (۲) صَارَ (۳) ظَلَّ (۴) بَاتَ (۵) اَصْبَحَ (۶) اَضْحٰی (۷) اَمْسٰی (۸) عَادَ (۹) آضَ (۱۰) غَدَا (۱۱) مَا بَرِحَ (۱۲) رَاحَ (۱۳) مَا زَالَ (۱۴) مَا انْفَكَّ (۱۵) مَا فَتِئَ (۱۶) مَا دَامَ (۱۷) لَيْسَ۔

افعال ناقصہ جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں۔ مبتداء کو رفع دیتے ہیں، مبتداء کو ان کا اسم کہتے ہیں اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ خبر کو ان کی خبر کہتے ہیں جیسے كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا ۔

## حصہ دوم: نظم مائۃ عامل

**سوال نمبر۵:** درج ذیل میں سے کوئی سے تین اجزا کا جواب دیں۔

(الف) ناظم نے حروف ناصبہ (للفعل) کتنے اور کون کون سے بیان کیے ہیں؟ شعر کی صورت میں بیان کریں؟

H_M_Hasnain_Asadi

(ب) اسمائے افعال کے متعلق نظم مائۃ عامل میں مذکور اشعار کی مختصر تشریح وتوضیح کریں؟

(ج) عوامل قیاسیہ کتنے ہیں؟ ان کے متعلق اشعار ضرور تحریر کریں؟

(د) درج ذیل اشعار کی تشریح اس انداز سے کریں کہ مصنف کی مراد واضح ہو جائے؟

دیگر افعال یقین و شک بود کاں بر دو اسم چوں در آید ہر یکے منصوب سازد ہر دو را

خِلْتُ باشد با عَلِمْتُ پس حَسِبْتُ با زَعَمْتُ پس ظَنَنْتُ با رَاَیْتُ پس وَجَدْتُ بے خطا

جواب: (الف) حروف ناصبہ:

ناظم نے حروف ناصبہ فعل مضارع چار بیان کیے ہیں جو اس شعر میں ہیں:

اَنْ وَلَنْ پس کَیْ اِذَنْ ایں چار حرف معتبر نصب مستقبل کنند ای جملہ دائم اقتضا

(ب) اسماء افعال کے اشعار کی وضاحت:

ناظم فرماتے ہیں کہ اسماء افعال نو (۹) ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) دُوْنَكَ (۲) بَلْهَ (۳) عَلَيْكَ (۴) حَيَّهَلْ (۵) هَا (۶) رُوَيْدَ (۷) هَيْهَاتَ (۸) شَتَّانَ (۹) سَرْعَانَ .

پہلے شعر میں چھ اسماء افعال بیان کیے گئے ہیں جو اپنے مابعد اسم کو نصب دیتے ہیں یعنی یہ امر حاضر کے معنی سے ہوتے ہیں اور مابعد اسم ان کا مفعول ہوتا ہے جیسے حَيَّهَلْ اَمْهِلْ کے معنی ہے مثلاً اَمْهِلْ زَيْدًا .

دوسرے شعر میں چار اسماء افعال بیان کیے گیے ہیں جو بَعُدَ کے معنی یعنی فعل ماضی کے معنی کے ساتھ استعمال ہوتے ہیں۔ شَتَّانَ زَيْدٌ .

(ج) عوامل قیاسیہ:

عوامل قیاسیہ سات ہیں جو درج ذیل ہیں:

(۱) اسم فاعل (۲) مصدر (۳) اسم مفعول (۴) مضاف (۵) فعل (۶) اسم صفت (۷) اسم تام

ناظم نے ان کو دو اشعار میں بیان کیا ہے:

بعد ازاں ہفت قیاسی اسم فاعل مصدر ست اسم مفعول و مضاف و فعل باشد مطلقاً

پس صفت باشد کہ آں مانند اسم فاعل ست ہفتم اسم تام باشد ناصب تمیز را

(د) اشعار کی تشریح:

ناظم نے ان اشعار میں افعال قلوب بیان کیے جو کل سات ہیں:

(۱) عَلِمْتُ (۲) ظَنَنْتُ (۳) حَسِبْتُ (۴) خِلْتُ (۵) رَاَيْتُ (۶) وَجَدْتُ (۷) زَعَمْتُ

یہ افعال قلوب اپنے مابعد دو اسموں کو نصب دیتے ہیں جیسے عَلِمْتُ زَيْدًا عَالِمًا .

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## ﴿پانچواں پرچہ: عربی ادب﴾

وقت: تین گھنٹے　　　　　　　　　　　　کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: تمام سوالات حل کریں۔

سوال نمبر ۱: (الف) درج ذیل میں سے پانچ جملوں کا ترجمہ کریں؟　　　　۱۵=۳×۵

(i) هذا ورق (ii) هذا قلمى و هذا قلمك (iii) كيف حالك (iv) الكتاب فوق المنضدة (v) هل الارض تحت قدمى (vi) المسطرة تحت المنضدة (vii) هذا قلم قصير (viii) الهرة قريبة من الطعام

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک جز کا ترجمہ کریں؟　　　　۱۰

(i) صديقى يمشى فى الحديقة فى الحديقة اشجار كبيرة ومقاعد نظيفة وازهار جميلة و ورود بديعة صديقى يقطف وردة ويشم الوردة ويقول رائحة الوردة طيبة جدا، صديقى يرى فى الحديقة حصانا ،صديقى يركب الحصان ويطوف فى الحديقة ساعة ثم ينزل عن الحصان ويرجع الى غرفته

(ii) هذه لعبة عائشة، انها لعبة جميلة شعرها اشقر طويل، ولها عينان جميلتان وحاجبان دقيقان و خدان و رديان ولها جبهة عريضة وانْفٌ صغير وفم مستدير ولها شفتان ورديتان ولها ساعدان و عضدان و ساقان و فخذان وهى تلبس ثوبا احمر و تضع شريطة حمراء .

سوال نمبر ۲: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین جملوں کی عربی بنائیں؟　　　　۱۵=۵×۳

(i) یہ بڑا کمرہ ہے (ii) کیا چڑیا چھوٹا پرندہ ہے؟ (iii) میں دیواز سے دور ہوں (iv) کیا تیرے پاس کار ہے؟ (v) آسمان کی طرف دیکھ۔

(ب) درج ذیل میں سے کوئی پانچ خالی جگہیں پُر کریں؟　　　　۱۰=۲×۵

(i) الاسلام...... (ii) القرآن...... و كتابك (iii) الساعة...... المنضدة (iv) السماء ...... راسى (v) هذا ...... معتدل (vi) الفيل حيوان...... (vii) الفار...... صغير (viii) الهرة...... من

الطعام۔

سوال نمبر۳: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین الفاظ کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟ ۳×۵=۱۵

(i) الجدار (ii) الصورة (iii) القلم (iv) سيارة (v) طعام

(ب) درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ الفاظ کے معانی تحریر کریں؟ ۵×۲=۱۰

(i) غرفة (ii) دراجة (iii) ساعة (iv) عصفور (v) حمامة (vi) الطريق (vii) خزانة (viii) سرير

سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل میں سے کوئی سے تین سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟ ۳×۵=۱۵

(i) ما اسمك؟ (ii) كيف حالك؟ (iii) اين الساعة (iv) هل الام فى الغرفة؟ (v) اهذه ساعة كبيرة؟

(ب) عربی میں کوئی سے پانچ پھلوں کے نام لکھیں؟ ۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طالباء بابت ۲۰۲۰ء

## پانچواں پرچہ: عربی ادب

سوال نمبر۱: (الف) درج ذیل جملوں کا ترجمہ کریں؟

(i) هذا ورق (ii) هذا قلمي و هذا قلمك (iii) كيف حالك (iv) الكتاب فوق المنضدة (v) هل الارض تحت قدمى (vi) المسطرة تحت المنضدة (vii) هذا قلم قصير (viii) الهرة قريبة من الطعام

(ب) درج ذیل میں سے کسی ایک جز کا ترجمہ کریں؟

(i) صديقى يمشى فى الحديقة فى الحديقة اشجار كبيرة ومقاعد نظيفة وازهار جميلة و ورود بديعة صديقى يقطف وردة ويشم الوردة ويقول رائحة الوردة طيبة جدا، صديقى يرى فى الحديقة حصانا ،صديقى يركب الحصان ويطوف فى الحديقة ساعة ثم ينزل عن الحصان ويرجع الى غرفته

جواب: (الف) جملوں کا ترجمہ:

(i) یہ کاغذ ہے (ii) یہ میرا قلم ہے اور یہ تمہارا قلم ہے (iii) تمہارا کیا حال ہے؟ (iv) کتاب میز پر ہے۔ (v) کیا زمین میرے پاؤں کے نیچے ہے؟ (vi) پیمانہ میز کے نیچے (vii) یہ چھوٹا قلم ہے (viii) بلی کھانے

H_M_Hasnain_Asadi

کے پاس ہے۔

(ب) ترجمہ

(i) میرا دوست باغ میں چلتا ہے۔ باغ میں بڑے بڑے درخت ہیں۔ صاف ستھرے بنچ ہیں۔ خوبصورت کلیاں اور انواع واقسام کے پھول ہیں۔ میرا دوست پھول توڑتا ہے۔ پھر انہیں سونگھتا ہے اور وہ کہتا ہے: پھولوں کی خوشبو بہت اچھی ہے۔ میرا دوست باغ میں ایک گھوڑا دیکھتا ہے۔ میرا دوست گھوڑے پر سوار ہوتا ہے۔ وہ باغ میں ایک گھنٹہ چکر لگاتا ہے۔ پھر وہ گھوڑے سے اتر آتا ہے اور اپنے گھر کی طرف لوٹ آتا ہے۔

سوال نمبر۲: (الف) درج ذیل جملوں کی عربی بنائیں؟

(i) یہ بڑا کمرہ ہے (ii) کیا چڑیا چھوٹا پرندہ ہے؟ (iii) میں دیوار سے دور ہوں (iv) کیا تیرے پاس کار ہے؟ (v) آسمان کی طرف دیکھ۔

(ب) درج ذیل خالی جگہیں پر کریں؟

(i) الاسلام...... (ii) القرآن...... و كتابك (iii) الساعة...... المنضدة (iv) السماء...... راسى (v) هذا ...... معتدل (vi) الفيل حيوان...... (vii) الفار...... صغير (viii) الهرة...... من الطعام .

جواب: (الف) جملوں کی عربی:

(i) هٰذِهٖ غُرْفَةٌ كَبِيْرَةٌ (ii) هَلِ الْعَصْفُوْرُ طَائِرَةٌ صَغِيْرَةٌ (iii) اَنَا بَعِيْدٌ مِنَ الْجِدَارِ (iv) هَلْ عِنْدَكَ سَيَّارَةٌ؟ (v) اُنْظُرْ اِلَى السَّمَآءِ .

(ب) خالی جگہ پر:

(i) اَلْاِسْلَامُ دِيْنِیْ (ii) اَلْقُرْآنُ كِتَابِیْ وَ كِتَابُكَ (iii) اَلسَّاعَةُ عَلَى الْمَنْضَدَةِ (iv) اَلسَّمَاءُ عَلٰى رَاْسِیْ (v) هٰذَا حَيَوَانٌ مُعْتَدِلٌ (vi) اَلْفِيْلُ حِيَوَانٌ كَبِيْرٌ (vii) اَلْفَارُ حِيَوَانٌ صَغِيْرٌ (viii) اَلْهِرَّةُ قَرِيْبَةٌ مِنَ الطَّعَامِ .

سوال نمبر۳: (الف) درج ذیل کو عربی جملوں میں استعمال کریں؟

(i) الجدار (ii) الصورة (iii) القلم (iv) سيارة (v) طعام

(ب) درج ذیل الفاظ کے معانی تحریر کریں؟ ۵×۲=۱۰

(i) غرقة (ii) دراجة (iii) ساعة (iv) عصفور (v) حمامة (vi) الطريق (vii) خزانة (viii) سرير

H_M_Hashim_Asadi

**جواب: (الف) الفاظ کا عربی جملوں میں استعمال:**

الجدار: اَلْجِدَارُ بَعِيْدٌ مِّنَ الْحَيْوَانِ

الصورة: اَلصُّوْرَةُ عَلَى الْجِدَارِ

القلم: اَلْقَلَمُ فِيْ جَيْبِيْ

سيارة: اَلسَّيَّارَةُ فِي الطَّرِيْقِ

طعام: اَكَلَتْ هِرَّةٌ طَعَامَ عَائِشَةَ

**(ب) الفاظ کے معانی:**

(i) کمرہ (ii) سائیکل (iii) گھڑی (iv) چڑیا (v) کبوتری (vi) سڑک (vii) دولت (viii) چارپائی۔

**سوال نمبر۴: (الف) درج ذیل سوالات کے عربی میں جوابات تحریر کریں؟**

(i) ما اسمك؟ (ii) كيف حالك؟ (iii) اين الساعة (iv) هل الام فى الفرقة؟ (v) اهذه ساعة كبيرة؟

**(ب) عربی میں کوئی سے پانچ پھلوں کے نام لکھیں؟**

**جواب: (الف)**

(i) اِسْمِيْ اَحْمَدُ (ii) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ بِخَيْرٍ وَّ عَافِيَةٍ (iii) اَلسَّاعَةُ عَلَى الْمِنْضَدَةِ (iv) لَا، وَهِيَ فِي السُّوْقِ (v) نَعَمْ هٰذِهٖ سَاعَةٌ كَبِيْرَةٌ

**(ب) عربی میں پھلوں کے نام:**

(۱) تَمْرَةٌ (کھجور) (۲) تُفَّاحٌ (سیب) (۳) عِنَبٌ (انگور) (۴) اَلْكُمَّثْرٰى (امرود) (۵) اَلرُّمَّانُ (انار)

☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi

الاختبار السنوی النهائی تحت اشراف تنظیم المدارس (اهل السنة) باکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية العامة (میٹرک-سال اوّل)
# (برائے طلباء) الموافق سنة 1441ھ 2020ء

## ﴿چھٹا پرچہ: جنرل سائنس ومطالعہ پاکستان﴾

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر ا اور سوال نمبر ۵ لازمی ہیں باقی دونوں قسموں سے کوئی دو دو سوال حل کریں۔

H_M_Hasnain_Asadi

### حصہ اوّل: جنرل سائنس

**سوال نمبر ا:** (الف) خالی جگہیں پُر کریں؟　　۱۰

(ا) بوعلی سینا مسلم دنیا کا...... کہلاتا ہے۔ (۲) جانداروں کے مشاہدے اور معائنے کے علم کو...... کہتے ہیں۔ (۳) زندگی کی ابتدا...... سے ہوئی۔ (۴) ای پی آئی مخفف ہے......کا (۵) ہیپاٹائٹس اے کے وائرس ایک شخص کے پاخانے سے دوسرے شخص کے...... تک گندے پانی اور آلودہ غذا کے ذریعے پہنچتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں؟　　۱۰

(ا) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔ (۲) کتاب المناظر البیرونی کی تصنیف ہے۔ (۳) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔ (۴) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔ (۵) سگریٹ پینے والا پھیپھڑوں اور دل کی بیماریوں سے محفوظ رہتا ہے۔

**سوال نمبر ۲:** ٹیکنالوجی سے کیا مراد ہے؟ زمانہ قدیم کی ٹیکنالوجی کی کوئی مثال دیجئے۔　　۱۵

**سوال نمبر ۳:** بائیولوجی کی تعریف کریں نیز وضاحت کریں کہ یہ سائنس کی ایک شاخ ہے۔　　۱۵

**سوال نمبر ۴:** دماغی بیماریوں کے بارے میں مختصر بیان کریں؟　　۱۵

### حصہ دوم: مطالعہ پاکستان

**سوال نمبر ۵:** (الف) خالی جگہیں پُر کریں؟　　۱۰

(ا) برصغیر میں مسلمانوں کی آمد کا سلسلہ...... میں شروع ہوا۔ (۲) قطب الدین ایبک نے......کو اپنا پایہ تخت بنایا۔ (۳) نادر شاہ نے محمد شاہ رنگیلا کو...... کے مقام پر شکست دی (۴) پانی پت کا میدان کارزار......کا سجایا ہوا تھا۔ (۵) شروع شروع میں انگریز...... کی غرض سے برصغیر میں داخل ہوئے۔

(ب) مختصر جواب دیں؟　　۱۰

(۱) محمد بن قاسم نے سندھ پر حملہ کب کیا؟ (۲) پاکستان کے موجودہ چیف جسٹس کا نام بتائیں۔ (۳) دو قومی نظریے کا کیا مطلب ہے؟ (۴) قائداعظم نے مسلم لیگ کی قیادت کب سنبھالی۔ (۵) آل انڈیا مسلم لیگ کی تشکیل کس سن میں ہوئی اور یہ نام کس نے تجویز کیا؟

سوال نمبر۶: مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کی برتری کی وجوہات ذکر کریں؟ ۱۵

سوال نمبر۷: جنگ آزادی کے مجاہد اعظم علامہ فضل حق خیر آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ کی کاوشوں کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟ ۱۵

سوال نمبر۸: ۱۹۳۵ء میں برطانوی حکومت نے برصغیر میں نیا آئین نافذ کیا اس حوالے سے مسلمانوں کو کیا مشکلات پیش آئیں؟ ۱۵

☆☆☆☆☆

# درجہ عامہ (سال اوّل) برائے طلباء بابت ۲۰۲۰ء

## چھٹا پرچہ: سائنس ومطالعہ پاکستان

## حصہ اوّل: جنرل سائنس

سوال نمبر۱: (الف) خالی جگہیں پُر کریں؟

(۱) بوعلی سینا مسلم دنیا کا...... کہلاتا ہے۔ (۲) جانداروں کے مشاہدے اور معائنے کے علم کو...... کہتے ہیں۔ (۳) زندگی کی ابتدا...... سے ہوئی۔ (۴) ای پی آئی مخفف ہے...... کا (۵) ہیپاٹائٹس اے کے وائرس ایک شخص کے پاخانے سے دوسرے شخص کے...... تک گندے پانی اور آلودہ غذا کے ذریعے پہنچتے ہیں۔

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی کریں؟ ۱۰

(۱) جابر بن حیان فزکس کے ماہر تھے۔ (۲) کتاب المناظر البیرونی کی تصنیف ہے۔ (۳) ایڈز چھوت کی بیماری نہیں ہے۔ (۴) تپ دق لاعلاج مرض ہے۔ (۵) سگریٹ پینے والا پھیپھڑوں اور دل کی بیماریوں سے محفوظ رہتا ہے۔

جواب: (الف) خالی جگہوں کے الفاظ

(۱) ارسطو (۲) بائیولوجی (۳) سائنس (۴) ایکسپینڈڈ پروگرام آن امیونائزیشن / ایک مدافعتی ویکسین (۵) جسم

(ب) درست اور غلط کی نشاندہی

(۱) غلط (۲) غلط (۳) صحیح (۴) غلط (۵) غلط

**سوال نمبر۲: ٹیکنالوجی سے کیا مراد ہے؟ زمانہ قدیم کی ٹیکنالوجی کی کوئی مثال دیجئے۔**

**جواب: ٹیکنالوجی:**

ٹیکنالوجی سے مراد صنعتی فنون کا علم، فنون کے ارتقا کا مطالعہ، تجرباتی سائنسی علوم کے طور پر استعمال کرنا۔

**زمانہ قدیم کی ٹیکنالوجی:**

ہماری روزمرہ زندگی میں استعمال ہونے والی اشیاء مثلاً کمہار کا چاک، لوہار کی بھٹی، جولاہے کا تکلہ، کسان کا ہلا ورہٹ، چپوؤں سے چلنے والی کشتیاں وغیرہ سب زمانہ قدیم کے علم اور اس کی ٹیکنالوجی پر مشتمل ہیں۔

انیسویں صدی کے نصف میں بجلی کے وسیع پیمانے پر تیاری اور ترسیل نے گھریلو اور صنعتی استعمال کے لیے بے شمار ایجادات کو جنم دیا۔ بجلی نہ صرف روشنی مہیا کرتی ہے بلکہ وہ گھروں اور کارخانوں میں ہزاروں مختلف مشینوں کو چلاتی ہے۔ اس سے صنعتی پیداوار میں خاطر خواہ اضافہ ہوا ہے۔

موجودہ صدی میں ہونے والی مختلف دریافتوں نے مواصلاتی نظام میں لازوال ترقی کی ہے۔ وائرلیس، ٹیلی فون، ریڈیو، ٹیلی ویژن، کمپیوٹر اور مواصلاتی سیاروں نے دنیا بھر کے نظام کو ایک ہی لڑی میں پرو دیا ہے۔ انسان نے خلا میں سفر کو ممکن بنا دیا ہے۔

آج کا دور کمپیوٹر کا دور ہے۔ جدید دور کی یہ اہم ایجاد ہے۔ جس نے زندگی کے ہر شعبے میں انقلاب برپا کر رکھا ہے۔ کمپیوٹر سے ای میل کے ذریعے پیغام رسانی بہت تیز ہوگئی ہے۔ کمپیوٹر نے تصاویر کا حصول بھی بہت آسان بنا دیا ہے۔

کمپیوٹر کی مدد سے گھر بیٹھے ملکی وغیر ملکی معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔' کیونکہ تمام کمپیوٹر انٹرنیٹ کے ذریعے ایک دوسرے سے منسلک کیے جاسکتے ہیں۔ ان معلومات کو ریکارڈ کیا جاسکتا ہے اور بعد میں صحیح طریقے سے سنا اور سمجھا جاسکتا ہے اور حسب ضرورت ان کا پرنٹ حاصل کیا جاسکتا ہے۔

الغرض! سائنس اور ٹیکنالوجی کی مدد سے انسان نے اپنی زندگی کو بہتر سے بہتر سہولیات بہم پہنچانے کے لیے بے شمار ایجادات کی ہیں۔ اس وقت زندگی کا شاید ہی کوئی پہلو ایسا ہو جو سائنس اور ٹیکنالوجی سے متاثر نہ ہوا ہو۔ زراعت میں زیادہ پیداوار دینے والے بیج، کرم کش ادویات، کیمیائی کھادیں، زرعی مشینیں، صنعت میں انقلاب لانے والی خودکار مکینیکل اور الیکٹرک مشینیں، مواصلات میں آواز کی رفتار سے تیز اڑنے والے ہوائی جہاز، برق ریل گاڑیاں اور موٹر کاریں، میڈیکل کے شعبے میں جان بچانے والی ادویات و تشخیصی آلات وغیرہ سب کچھ سائنسی تحقیق اور اس کی بدولت ٹیکنالوجی میں ہونے والی انقلابی ایجادات کی

H_M_Hasnain_Asadi

مرہون منت ہیں۔

سوال نمبر۳: بائیولوجی کی تعریف کریں نیز وضاحت کریں کہ یہ سائنس کی ایک شاخ ہے؟

جواب: بائیولوجی کی تعریف اور وضاحت:

سائنسی طریقوں سے جانداروں کا مطالعہ کرنے کے علم کو بائیولوجی کہتے ہیں۔ بائیولوجی دو یونانی الفاظ بائی اوس اور لوگوس سے ماخوذ ہے۔ ائی اوس کا مطلب ہے زندگی اور لوگوس کا مطلب ہے بحث۔ جاندار اشیاء میں حیوانات اور پودے بھی شامل ہیں۔ اس برانچ کے تحت جانداروں کے جسم کی بناوٹ اشیاء کے کام کرنے کا طریقہ کار، تولید اور نشوونما پر بحث کی جاتی ہے۔ بائیولوجی حیاتیاتی سائنسی علم ہے۔ اس کی دو اہم شاخیں مندرجہ ذیل ہیں:

باٹنی:

پودوں کے متعلق علم کو باٹنی یعنی علم نباتات کہتے ہیں۔ اس میں پودوں کی ساخت، نشوونما اور ان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔

زوالوجی:

جانوروں کے متعلق علم کو زوالوجی یعنی علم حیوانات کہتے ہیں۔ اس میں جانوروں اور انسانوں کی جسامت اور ان کے ماحول کے بارے میں بحث کرتے ہیں۔ پودوں اور جانوروں کے بہت سے امور آپس میں مشترک ہیں، لہٰذا علم نباتات اور علم حیوانات کا مطالعہ ایک ساتھ کیا جاتا ہے۔ ان لیے اس مجموعی علم کو الحیات یعنی بائیولوجی کا نام دیا گیا ہے۔

**سوال نمبر۴: دماغی بیماریوں کے بارے میں مختصر بیان کریں؟**

دماغی بیماریاں:

دماغی بیماریوں میں سائیکوسس اور نیوروسس قابل ذکر ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

سائیکوسس:

سائیکوسس میں ڈیلیریم اور ڈیپریشن قابل ذکر ہیں، جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

ڈیلیریم:

یہ بیماری تیزی سے ظاہر ہوتی ہے جس کی کئی وجوبات ہوسکتی ہیں۔ جیسے نشہ، دیگر بیماریاں جسم میں الیکٹرولائٹس کی کمی اور دماغ میں آکسیجن کی کمی۔

یہ بیماری جسم پر مختلف اثرات چھوڑتی ہے جیسے کہ بگڑتی ہوئی گفتگو، کپکپی طاری ہونا، آنکھوں کا تیزی سے حرکت کرنا، دو دو نظر آنا، نیند نہ آنا، پریشانی، مدہوشی، گھبراہٹ، فریب نظر، یہ ڈر کہ لوگ اسے نقصان

H_M_Hasnain_Asadi

پہنچائیں گے۔اس بیماری میں مریض کو سمجھائیں کہ وہ اپنے اردگرد کے لوگوں پر اعتماد کرے۔

**ڈپریشن:**

اس میں انسان کی طبیعت ہمیشہ پریشان اور معمول سے کم رہتی ہے زیادہ تر صبح کے وقت مزاج مدھم ہو جاتا ہے۔سوچ میں کمی اور فیصلہ کرنے کی صلاحیت میں کمی ہو جاتی ہے۔مریض خود کو حقیر سمجھنے لگتا ہے اور ہر کام میں خود کو قصوروار سمجھتا ہے۔اس بیماری میں نیند اور بھوک میں کمی ہو جاتی ہے۔وزن گرنا شروع ہو جاتا ہے اور سر اور کمر کا درد رہتا ہے، مریض کی تمام کاروباری اور گھریلو مصروفیات کو ترک کردیں اور اس کو کونسلنگ کے ذریعے بہتر کرنے کی کوشش کریں۔

**نیوروسس:**

نیوروسس میں ہسٹیریا اور فوبیا قابل ذکر بیماریاں ہیں۔

**ہسٹیریا:**

یہ بیماری زیادہ تر عورتوں میں ہوتی ہے۔اندھا یا بہرہ پن، سردرد، کانوں میں گھنٹیاں بجنا، گونگا پن، فالج، کپکپی طاری ہونا، دورہ پڑنا اور بھوک نہ لگنا اس بیماری کی علامات ہیں۔اس کے علاج کے لیے طویل گفتگو کریں جس میں مریض کو بولنے کا موقع زیادہ دیں۔اگر حالات اور واقعات وہی رہیں تو یہ بیماری دوبارہ بھی ہو سکتی ہے۔

**فوبیا:**

بے جا اور نامناسب ڈر یا خوف جو صرف کسی ایک جگہ، شخص یا چیز سے متعلق ہو مثلاً بس، کھلی جگہ یا بند جگہ وغیرہ فوبیا جیسی بیماری کی علامات ہیں۔مریض اس جگہ یا چیز سے بچنا شروع کر دیتا ہے۔اس بیماری کا علاج ڈاکٹر سے مشورہ کے مطابق کروانا چاہئے۔

**نروس بریک ڈاؤن:**

ڈپریشن نروس بریک ڈاؤن کا موجب بنتا ہے۔عموماً ڈپریشن کا مریض اداس، مایوس اور ناخوش ہوتا ہے۔زیادہ تر لوگوں میں یہ کیفیت دیر تک برقرار نہیں رہتی لہٰذا ان میں نروس بریک ڈاؤن نہیں ہوتا۔یہ مرض اسی صورت میں تشخیص ہوتا ہے جب مریض اداسی کا شکار ہوتا ہے۔اس صورت میں اس کی چند اور بھی علامات ہوتی ہیں۔یہ علامات اور اداسی لمبے عرصے تک رہتی ہیں اور معمول کی زندگی میں حائل ہوتی ہیں۔

کچھ لوگوں کو ڈپریشن یا نروس بریک ڈاؤن اس وقت ہوتا ہے جب وہ زندگی کے کسی حادثاتی دور میں داخل ہوں۔تنہائی، بیماری، بیماری کے بعد مالی مشکلات، کسی کی موت یا علیحدگی و طلاق کے بعد ڈپریشن ہو سکتا ہے۔بعض خواتین بچے کی پیدائش کے بعد ڈپریشن کا شکار ہو جاتی ہیں۔جدید تحقیق کے مطابق دماغ

H_M_Hasnain_Asadi

میں ایک کیمیکل مادہ جو کہ دماغی پیغام پہنچانے میں نہایت اہم کردار ادا کرتا ہے۔اس کی مقدار ڈپریشن میں نہایت کم ہو جاتی ہے۔

ڈپریشن میں مریض اداسی کا شکار ہوتے ہیں، کبھی کبھار وہ چڑچڑے بھی ہو جاتے ہیں۔اپنے آپ اور اردگرد کے ماحول سے بے اعتنائی برتنے لگتے ہیں۔وہ چیزیں جن سے پہلے دلچسپی ہوتی تھی اب غیر دلچسپ لگتی ہیں۔سوچ اداس اور منفی ہو جاتی ہے خاص طور پر اپنے بارے میں اور مستقبل کے بارے میں سوچ منفی خیالات پر مبنی ہوتی ہے۔ان لوگوں میں فیصلہ کرنے کی صلاحیت کم ہو جاتی ہے اور چیزیں بھولنے بھی لگتے ہیں۔ان لوگوں میں اعصابی تناؤ بھی پیدا ہوتا ہے۔اگر یہ علامات شدت اختیار کر جائیں تو مریض میں خود کشی کرنے کا امکان بڑھ جاتا ہے۔

## حصہ دوم: مطالعہ پاکستان

**سوال نمبر۵: (الف) خالی جگہیں پُر کریں؟**

(۱) برصغیر میں مسلمانوں کی آمد کا سلسلہ...... میں شروع ہوا۔(۲) قطب الدین ایبک نے ......کو اپنا پایہ تخت بنایا۔(۳) نادر شاہ نے محمد شاہ رنگیلا کو...... کے مقام پر شکست دی (۴) پانی پت کا میدان کارزار......کا سجایا ہوا تھا۔(۵) شروع شروع میں انگریز......کی غرض سے برصغیر میں داخل ہوئے۔

**(ب) مختصر جواب دیں؟**

(۱) محمد بن قاسم نے سندھ پر حملہ کب کیا؟ (۲) پاکستان کے موجودہ چیف جسٹس کا نام بتائیں۔(۳) دو قومی نظریئے کا کیا مطلب ہے؟ (۴) قائداعظم نے مسلم لیگ کی قیادت کب سنبھالی۔(۵) آل انڈیا مسلم لیگ کی تشکیل کس سن میں ہوئی اور یہ نام کس نے تجویز کیا؟

**جواب: (الف) خالی جگہیں پر:**

(۱) گیارہویں صدی عیسوی (۲) دہلی (۳) کرنال (۴) حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ (۵) تجارت

**(ب) سوالات کے جوابات:**

(۱) محمد بن قاسم نے ۷۱۲ھ میں سندھ پر حملہ کیا۔

(۲) پاکستان کے موجودہ چیف جسٹس کا نام گلزار احمد ہے۔

(۳) دو قومی نظریہ سے مراد ہے چونکہ برصغیر میں مسلمان اور غیر مسلم، دو الگ قومیں ہیں ان کی ثقافت، زبان، رسم و رواج اور انداز زندگی مختلف ہے۔اس لیے ضروری تھا کہ مسلمان ایک آزاد مملکت میں اپنا الگ ثقافتی، مذہبی وجود قائم رکھ سکیں۔

H_M_Hasnain_Asadi

(۴) ۱۹۱۳ء میں قائداعظم نے مسلم لیگ کی قیادت سنبھالی۔

(۵) ۱۹۰۶ء میں محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس کے بعد ۳۰ دسمبر ۱۹۰۶ء کو نواب وقارالملک کی صدارت میں مجوزہ سیاسی تنظیم کی بنیاد رکھی گئی اور میاں محمد شفیع کی تجویز پر اس کا نام آل انڈیا مسلم لیگ رکھا گیا۔

**سوال نمبر ۶: مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کی برتری کی وجوہات ذکر کریں؟**

**جواب: مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کی برتری کی وجوہات:**

کسی بھی قوم کے زوال میں بنیادی طور پر اس کی اپنی کمزوریوں کا دخل ہوتا ہے۔ پھر بیرونی سازشیں اس زوال کو اس کے منطقی نتیجے پر پہنچاتی ہیں۔ اگر ہم برصغیر میں مسلمانوں کے زوال کا سرسری جائزہ لیں تو درج ذیل اسبا[illegible] تے ہیں۔

(۱) نا[illegible]
(۲) مذہب سے روگردانی
(۳) امر[illegible] کمزوری کے باعث بیرونی حملے
(۴) اقتدار کی جنگ
(۵) نئ[illegible] ایجادات سے ناواقفیت
(۶) جذبہ جہاد کی کمی
(۷) سستی اور آرام طلبی
(۸) امراء کی مفاد پرستی
(۹) ہندوؤں کی سازشیں
(۱۰) بحری قوت کی عدم موجودگی
(۱۱) مرہٹوں اور سکھوں کا عروج
(۱۲) اخلاقی انحطاط
(۱۳) درباری سازشیں
(۱۴) تاجروں کی شکل میں انگریز کی آمد

**سوال نمبر ۷: جنگ آزادی کے مجاہد اعظم علامہ فضل حق خیر آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ کی کاوشوں کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟**

**جواب: جنگ آزادی اور علامہ فضل حق خیر آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ:**

یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ برصغیر کے علماء کرام نے ہر مشکل وقت میں قوم کی رہنمائی کی اگرچہ کچھ علماء نے علماء سوء کا کردار بھی ادا کیا، لیکن علماء اہل سنت نے ہمیشہ تاریخی کردار ادا کیا چنانچہ تحریک آزادی ہند کے موقع پر بھی علامہ فضل حق خیر آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ اور دیگر علماء اہل سنت نے جیت کی سخت سزائیں برداشت کیں، لیکن پھر بھی کسی لالچ یا خوف کو خاطر میں لائے بغیر برصغیر کے باشندوں کی آزادی کے لیے بھرپور کردار ادا کیا۔

حضرت علامہ فضل حق خیر آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ اس جماعت کے سرخیل تھے جن کو جزیرۂ انڈیمان میں ''کالا پانی'' کی سزا دی گئی اور اس قدر مصائب ڈھائے گئے کہ اگر پہاڑ پر بھی ڈالے جاتے، تو وہ ریزہ ریزہ

H_M_Hasnain_Asadi

ہو جاتا۔ آپ نے ان تمام مصائب کا ذکر اپنی شہرہ آفاق، معرکۃ الآراء تصنیف ''رسالہ غدریہ'' میں کیا ہے جسے ''() الہندیہ'' کے نام سے مولانا ابوالکلام آزاد نے طبع کرایا۔

''کالا پانی'' کی سزا کے دوران آپ نے یہ کتاب لکھی اور اس وقت آپ کے پاس کاغذ اور قلم کچھ نہ تھا۔ آپ نے یہ کتاب کوئلے سے کپڑوں اور لکڑیوں پر تحریر کی۔ اس کتاب کے تعارفی مضمون میں معروف رائٹر () نے لکھا ہے:

''مولانا فضل حق خیر آبادی یگانہ روز عالم تھے عربی کے مانے ہوئے ادیب اور شاعر تھے۔ عقلی علوم کے امام و مجتہد تھے۔ ان سب خصائص سے بالا ان کی خصوصیت یہ تھی کہ وہ بہت بڑے سیاستدان مدبر اور مفکر بھی تھے۔ مسند تدریس پر بیٹھ کر وہ علوم و فنون کی تعلیم دیتے تھے اور ایوان حکومت میں پہنچ کر وہ دوررس فیصلے کرتے تھے وہ بہادر اور شجاع بھی تھے۔ غدر (تحریک آزادی) کے بعد نہ جانے کتنے سورما اور رزم آرا ایسے تھے جو گوشہ عافیت کی تلاش میں مارے مارے پھرتے تھے۔''

**سوال نمبر ۸:** ۱۹۳۵ء میں برطانوی حکومت نے برصغیر میں نیا آئین نافذ کیا اس حوالے سے مسلمانوں کو کیا مشکلات پیش آئیں؟

جواب: ۱۹۳۵ء میں برطانوی حکومت نے برصغیر میں نیا آئین نافذ کیا۔ اس آئین کی رو سے ۱۹۳۷ء کے اوائل میں اسمبلیوں کے انتخابات ہوئے۔ ان انتخابات میں کانگرس کو نمایاں کامیابی ہوئی اور اس جماعت کو چھ بڑے صوبوں میں وزارتیں قائم کرنے کا موقع مل گیا۔

جن صوبوں میں کانگرسی وزارتیں قائم ہوئیں وہاں انہوں نے مسلمانوں پر مظالم ڈھانا شروع کر دیئے اور مسلمانوں پر سرکاری ملازمتوں کے دروازے بند کر دیئے گئے۔ حکومت کے اشارے پر شر پسند ہندوؤں نے فرقہ وارانہ فسادات شروع کر دیئے اور وہ مسلمانوں کو جانی اور مالی نقصان پہنچانے لگے۔

نماز کے اوقات میں ہندو فرقہ پرست مسجدوں کے سامنے باجے بجا کر مسلمانوں کو اذیت پہنچاتے، سکولوں میں اردو کی بجائے ہندی زبان رائج کر دی گئی۔ سکولوں میں پڑھائی شروع ہونے سے پہلے گاندھی کی تصویر کو ہاتھ جوڑ کر سلام کیا جاتا اور مسلمان بچوں کو بھی ایسا کرنے پر مجبور کیا جاتا۔

ہندوؤں نے سکولوں میں ایک دل آزار ترانہ رائج کیا جو ''بندے ماترم'' کہلاتا تھا۔ اس ترانے میں مسلمانوں کے خلاف نفرت کا مواد تھا۔ نیز حکومت کی شہ پر ہندو فرقہ پرست لوگ مسلمانوں کو کانگرس میں شامل ہونے پر مجبور کرنے لگے۔

☆☆☆☆☆☆

H_M_Hasnain_Asadi